اور جواری کی اور رستہ مین پیشاب کرنے والے کی اور رستہ
مین کہانا کہانے والے کی اور بزرگون کو گالی دینے والے
اور قوم خطابیہ کی گواہی مقبول نہین اور خطابیہ ایک فرقہ رافضیونکا
ہی **مسئلہ** دشمن دین اور گناہ کبیرہ سے پرہیز کرنے
والے اور بہاے اور چچا اور مان اور باپ اور رضاعی رشتہ دار
اور خسر اور مادر جلوا اور داماد اور بہو اور اہل بدعت کہ موانع سابقہ
سے محفوظ ہون اور ختنہ نکئے ہوے اور حرام زادے اور
خصی اور خنثیٰ اور غلام آزاد اور عمّال بادشاہ ان سبکی گواہی مقبول
ہی **مسئلہ** اگر مدعی طلب کرے گواہ پر گواہی اداکرنا فرض
ہی مگر حدود مین چہپانا افضل ہی اور زنا مین چار مرد اور حد وقصاص
مین دو مرد کی گواہی کافی ہی اور اسکے سوا دو مرد یا ایک مرد اور
دو عورتین بس ہین اور ولادت اور بکارت اور عورتونکی عیبونمین
ایک عورت کی گواہی درست ہی **مسئلہ** گواہونکا عادل ہونا
در شاہدی لفظ شہادت سے یا اُس لفظ سے جو معنی شہادت ہو ضرور ہی اور پوشیدہ
اور آشکارا گواہون کا پاک کرنا شرط ہی اور گواہونکی تزکیہ مین

اور گواہی کی ترجمہ مین اور حاکم کی قاصد مین ایک مرد کی گواہی مزکّی
کو کافی ہی **مسئلہ** اون چیز مین کہ شبہے سے ساقط ہوتی
ہے حدود اور قصاص کے مانند گواہی پر گواہی معتبر نہین اور اسکے
سوا بیع اور رہبہ وغیرہ مین مقبول ہی **مسئلہ** گواہی سے پہر جانا
جایز نہین مگر قاضی کے حضور مین اگر گواہ حکم کرنے سے پہلے
پہر گیا اسکی گواہی پر حکم کرنا نہین چاہیے اور اگر حکم کے بعد پہر گیا
حکم فسخ نہین ہوگا مگر گواہون پر تاوان واجب ہی **مسئلہ** مدعی کا
دعوی بے گواہون کے ثابت نہین ہوتا ہی اور اگر گواہ نہ ملین مدعا
علیہ قسم کہائے اگر قسم سے انکار کیا مدعی کا دعوی ثابت ہوگا
اور اثبات دعوی مین مدعی پر جبر نکیا جائیگا مگر مدعا علیہ قسم پر جبر کیا
جائیگا اور مدعی پر قسم نہین مگر اوس مقدمہ مین کہ اوسکا مدعا علیہ ہونا
کسی وجہ سے ثابت ہو **مسئلہ** اگر کوئی نکاح یا عدت یا رجعت
یا ایلا یا استیلاد یا غلام ہونے سے انکار کرے یا مجہول النسب
کا دعوی کرے یا مجہول مین اعتاق کا دعوی کرے منکر پر قسم
نہین ہی مگر صاحبین کے نزدیک ہے اور اگر دعوی حد یا لعان

کرے بالاتفاق قسم نہین ہی اور صاحبین کے قول پر فتوی ہی چنانچہ
اسکا ذکر جامع صغیر مین ہی **مسئلہ** ثمن یا مبیع یا اجارہ مین یا عورت
و شوہر مین گھر کے اسباب مین یا مہر مین اختلاف ہو دونون طرف سے
شاہد طلب نکئے جائین اور دونون سے قسم لیجاے مگر جو اسباب
مرد کے لایق ہی اسمین مرد کا قول معتبر ہی اور جو اسباب
عورت کے قابل ہی اسمین عورت کا قول معتبر ہی **مسئلہ** اگر
ایک چیز پر دو شخصون کا دعوی ہوا اور دونون گواہ لائین بالمناصفہ
حکم کیا جائیگا **مسئلہ** اگر ایک عورت پر دو مردون نے نکاح
کا دعوی کیا اور شاہد لائے قبول نکرین مگر جسکو عورت سچا کہے
**مسئلہ** اگر دو شخصون نے ایک ہی سبب ملک سے ایک چیز کا
دعوی کیا اور ایک کے قبضہ مین ہی قابض اولی ہی اور اگر ایک کپڑے
پر دو آدمیون نے دعوی کیا اور کپڑا ایک کے ہاتھہ مین ہی اور اسکا
کونہ دوسرے کے ہاتھہ مین ہی بالمناصفہ حکم کیا جائیگا **مسئلہ** اگر
آزاد عاقل بالغ نے اقرار کیا کہ فلانیکا حق مجھپر ہی لازم ہوگا اگرچہ
اسے حق کا نام نرکھا ہو **مسئلہ** اگر کسی مریض نے موت کے

وقت قرضہ کا اقرار کیا اور اسپر اسکے سوا اور بہی قرض تہا کہ
قرینہ سے معلوم ہوتا تہا وہ قرض مرض کے قرض پر مقدم ہوگا
**مسئلہ** گیہون کی عوض گیہون اور جو کی عوض جو اور خرمے کی عوض
خرمے اور نمک کی عوض نمک اور جو اُنکی مانند ہو اور سونے
کی عوض سونا اور چاندی کی عوض چاندی اور جو انکی مثل ہو ہوے
دست بدست برابر بیچنا درست ہی اور زیادہ لینا سود ہی اور
اسمین وعدہ حرام ہی اور ردی اور جید برابر ہی اور اگر مختلف
ہون زیادتی درست ہی اور وعدہ حرام ہی **مسئلہ** بیو
پاریکے پاس درم یار دیے اس وعدہ پر رکہو تاکہ جو چاہین گے
اُس سے لینگے مگروہ ہی مگر امانت رکہے اور اُسکے پاس سے
لیکر خرچ کرے اور اپنی امانت مین مجرا دے **مسئلہ** جو
چیز کہ تولی جاسے یا ناپی جاے یا گنتی ہو اسکا قرض لینا اور دینا
حاجت ضرور کے موافق درست ہی اور اسکے سوا نہین
**مسئلہ** مضاربت اُسکو کہتے ہین کہ ایک شخص کا مال ہو اور
دوسرا خرید و فروخت مین مشقت کرے اور نفع مین دونو نکا

سود

مضاربت

حصہ معیّن ہو یہہ درست ہی اور اگر آپسمین کوے ایسی شرط کی
ہی کہ جس سے نفع کی جہالت ثابت ہوتی ہی وہ شرط مضاربت
کی مفسد ہی اور اگر ایسی شرط نہین وہ شرط باطل ہی اور مضاربت درست
ہی اور مضاربت کے شرطین یے ہین کہ راس المال درم یا دینار
یا پیسے رایج الوقت ہون اور شرط ہی کہ نفع دونومین مشترک
ہو **مسئلہ** اگر کسیکو مال امانت سپرد کیا امین کو لازم ہی کہ

**امانت**

آپ یا اُسکے عیال نگہبانی کرین اور امانت کی ہلاک ہونے
مین امین ضامن نہین ہوتا اور اگر آپ ہلاک کر ڈالے ضامن ہو گا
**مسئلہ** جو چیز کہ تول یا پیمانے یا شمار سے بکتی ہو اور درم اور دینار
کا عاریت دینا قرض کا حکم رکہتا ہی تلف ہونے سے ضامن

**عاریت**

ہو گا اگر ان چیزو نکے سوا اور کوئی عاریت کی چیز اُسنے تلف
کی ضامن ہو گا اور جو خود ہلاک ہو گی ضامن نہو گا **مسئلہ** ہبہ مین
ایجاب اور قبول اور قبض شرط ہی اور مشاع کی ہبہ اگر قسمت کے
قابل نہین ہی جیسی چکّی یا حمّام یا ایک غلام یا ایک جانور مشترک جائز
ہی اور جو قسمت کی قابل ہی بے تقسیم اور بے قبض کے

**ہبہ**

ہبہ جایز نہین ہی **مسئلہ** ہبہ سے رجوع جایز ہی اور زیادتی متصل بنا اور درختوں کے مانند یا احد المتعاقدین کی موت یا عوض یا ملک موہوب لہ سے خروج یا زوجیت یا محرمیت یا موہوبہ کا ہلاک ہونا مانع رجوع ہی واللہ اعلم بالصواب **مسئلہ** مشاع اور غیر مشاع اور قبض مین صدقہ بمنزلہ ہبہ ہی مگر جسوقت کہ قبض تمام ہو صدقہ مین رجوع درست نہین اور غنی اور فقیر صدقہ دینے مین برابر ہین جیسی چاہیے دے مگر فقیر کو دینا اولی ہی **مسئلہ** اجارہ مین منعقد ہونے کی شرط فقط عقل ہی آزاد ہونا اور بلوغ اور اسلام شرط نہین ہی اور قیام معقود علیہ کا اور مستاجر کو سونپنا شرط ہی اور متعاقدین کی رضا اور معقود علیہ کا اسقدر معلوم ہونا کہ نزاع کا مانع ہو اور محل منفعت کا اور اجارہ کی مدت کم ہو یا زیادہ اوسکا بیان اور جسکام کے واسطے اجارہ کیا ہی اوسکا بیان اجارہ کی صحت کو شرط ہی **مسئلہ** زمین کے اجارے مین مدت اور مکان اور جسکے لئے اجارہ کیا ہی اُسکا بہی بیان کرنا شرط ہی اور صنعت کے اجارہ مین عمل کا بیان شرط ہی اور جنس اور قدر اور قسم اور صفت کا

ہی بیان کرنا شرط ہی اور یہہ شرط ہی کہ عقلاً و شرعاً مقدور الاستیفا ہو اسیواسطے
بھاگے ہوے غلام کا اجارہ جایز نہین ہی اور یہہ شرط ہی کہ اجارے سے
پہلے وہ کام اجارہ لینے والے پر فرض یا واجب نہو اور یہہ بہی شرط
ہی کہ ایسی منفعت ہو کہ لینا اُسکا معتاد ہو اور اسکا اجارہ لینا معمول
ہو اسیواسطے درختونکا اجارہ کپڑے سکہلانیکے واسطے جایز
نہین ہی **مسئلہ** مجرد عقد کے اجیر کو اجرت کا دعوی نہین پہنچتا ہی
مگر جبکہ مستاجر تعجیل کرے اور دیدے یا بالشرط تعجیل اجارہ دیا ہو یا
مستاجر معقود علیہ سے نفع لیچکا ہو **مسئلہ** اگر کسینے گہر رہنے کے
واسطے اجارہ لیا ہو اور اوسمین رہا اجرت واجب ہوگی اور اجیر کو
پہنچتا ہی کہ گہر کی یا سواری کی اجرت ہر روز یا منزل کی طلب کرے
مگر دہوبی اور درزی اور رنگریز وغیرہ کسب والونکو جبتک کہ کام تمام نہو
اجرت طلب کرنا نہین پہنچتا ہی **مسئلہ** اگر اجیر سے شرط ہی
کہ یہہ کام تو ہی کرنا اوسے دوسرے سے وہ کام کروا دینا جایز نہین ہی
اور مستاجر کو بہی دوسرے سے کام لینا روا نہین ہی **مسئلہ** اگر
زراعت کے واسطے زمین اجارہ لے اور ترکاری بوئی نقصان کا

اور پانون اور دُم اور کان کٹا ہوا نہو اور دنبہ چہہ مہینے اور اونٹ
پانچ برس اور گاے دو برس اور بکری ایک برس سے کم نہو زیادہ
ہونا مضایقہ نہین ہے اور ذبح کرنا قربانی کا مسلمان کے سوا
دوسرے کو جایز نہین اور اُسکا گوشت آپ کہائے اور تونگرون اور
فقیرونکو دے اور دوسرے دن کے لئے رکہنا بہی روا ہے اور اُسکا
تیسرا حصہ صدقہ کرنا مستحب ہے اور چمڑا بہی صدقہ کرے یا جراب اور
موزے اور پوستین بنائے یا اوس چیز کی عوض بیچے کہ اُس سے
ہمیشہ نفع لیا جاے واللہ اعلم **ف** جانا چاہئے کہ معاملات مین
مکروہ حرام سے نزدیک تر ہے بلکہ امام محمد کے نزدیک حرام ہے
کذا فی الہدایہ **مسئلہ** اسقدر کہانا فرض ہے کہ جسمین ہلاک نہو اور
اسقدر مستحب ہے کہ فوت عبادت کی ہو اور بقدر بہوک کے مباح ہے
اور اس سے زیادہ حرام ہے مگر روزۂ آیندہ کے لحاظ سے یا مہمان
یا میزبان کی خاطر سے حرام نہین **مسئلہ** دودہ گدہیکا بالاجماع
حرام ہے کذا فی البرہان **مسئلہ** کہانا اور پینا اور سر مین تیل ڈالنا
اور خوشبو لگانا نقرئی یا طلائی ظروف سے عورتون اور مردون

کہانا

او حرام ہی مگر کہانا پینا ظروف مفضّض مین اور سوار ہونا اور بیٹہنا مفضض
چیز پر بشرطیکہ موئہہ اور ہاتہہ اور جوتڑ کی جگہہ چاندی نہو حرام نہین اور
امام ابو یوسف کے نزدیک حرام ہی اور امام محمد کبہی انکے ساتہہ
ہین اور کبہی اونکے ساتہہ **مسئلہ** حرام اور حلال دونون کا فر
کی گواہی مقبول ہی **مسئلہ** اگر کسیلیے دعوت کہانیکی کی اور وہان
راگ ہوتا ہی بیٹہے اور دعوت کہاے **ف** دعوت قبول
کرنا سنّت ہی اور انکار اُس سے بدعت ہی مگر جبکہ دعوت عام ہو
اور حدیث مین آیا ہی کہ تین چیز کی دعوت کبہی رد نکرے دودہ عطر
تکیہ **مسئلہ** معاملات مین فاسق کی گواہی مقبول ہی مگر عبادات مین
نہین **مسئلہ** فقط ریشم کا لباس مرد کو حرام ہی مگر گرہ بہر عرض کی
سنجاف اور تکیہ اور مسند اور فرش اور جسکا تانا ریشم ہی اور بانا سوت
کا حرام نہین اور برعکس اوسکے پوشاک لڑائی مین درست ہی اور پائجامہ
ٹخنے سے نیچے مکروہ تحریمی ہی **مسئلہ** مرد کو نقرئی اور طلائی زیور حرام
ہی مگر انگوٹہی اور پٹکا اور تلوار کا ساز اور تکیہ کی سوراخ مین سونے کی
کیل درست ہی مگر پتہر اور لوہے اور کانسی کی انگوٹہی درست نہین

ہی اور عورتونکو سب لباس اور زیور حلال ہی اور چاندی کے تار سے دانت
باندہنا درست ہی مگر سونیکے تار سے نہین اور حریر کا لباس اور سونیکا
زیور مرد نابالغ کو بہی مکروہ ہی **مسئلہ** زعفرانی لباس اور کسم کے
رنگ کا مرد کو حرام لیکن پیازی اور کاسنی وغیرہ کا مضائقہ نہین اور
عورتونکو سب درست ہی **مسئلہ** اجنبی مرد کو مرد اور عورت کا ناف
سے کہٹنوں تک کی سوا دیکہنا اگر شہوت سے بیخوف ہی روا ہی
اور عورت کا عورت کو دیکہنا ایسا ہی ہی اور اگر شہوت سے محفوظ ہو
مرد کو اجنبی عورت کا مونہہ اور ہتھیلیان دیکہنا جایز ہی والا مطلق دیکہنا
جایز نہین ہی اور اپنی منکوحہ کا تمام بدن دیکہنا درست ہی اور ایسا
ہی عورت کو شوہر کا اور محرم عورتونکا سب بدن دیکہنا درست ہی
مگر پیٹھہ اور پیٹ اور ناف سے زانو کے نیچے تک دیکہنا درست نہین
**مسئلہ** گواہ کو ادائے گواہی کے وقت اور قاضی کو حکم کے وقت اور
طبیب کو دوا کے وقت بقدر ضرورت اجنبی عورت کے اعضا دیکہنا جایز ہی
اور خصی اور مجنون اور مخنث مرد کا حکم رکہتے ہین **مسئلہ** عورت کو
عورت کا پیٹ شہوت سے دیکہنا درست نہین ہی اور بدکار عورت کا

بعد حضرت عمر رض سے وہ لڑکی اُٹھکر بہاگی حضرت عمر رض نے
اُس لڑکی سے کہا ابہی نجا تا کہ جو پیغمبر صلی اللہ علیہ والہ وسلم نے سنا
مین بہی سنون آخر او سننے گا یا اور اُنہون نے سنا اس روایت کے
موافق بعضے علما نے خوشی کے وقت مثل نکاح اور لڑکا پیدا ہونے
مین اور ختنہ اور ختم قران اور عقیقہ وغیرہ مین جایز رکہا ہی کذا قال ابن الہمام
**مسئلہ** مذہب حنفی مین صرف راگ حلال ہی اور یہی صحیح ہی اور باجون
مین دف اور لڑائی کا نقارہ اور شافعیہ کے نزدیک شہنائی بہی روا ہی
چنانچہ امام غزالی رح نے لکہا ہی **مسئلہ** تختہ نرد اور شطرنج کا کہیلنا
اور سب کہیل حرام ہین اور اُس درم اور دینار کا نثار کرنا کہ جسمین خدا کا
نام ہو مکروہ ہی **مسئلہ** بقدر حاجت ضروری سوال کرنا اور اسقدر حرام
چیز کا کہانا کہ ہلاکت سے محفوظ رہے درست ہی اور اس سے زیادہ حرام
ہی **مسئلہ** اپنی اور اپنی عیال کی معیشت اور محتاج مان باپ کے
نفقہ اور ادائے قرضہ کے موافق کسب کرنا فرض ہی اور اس سے زیادہ
اپنے اور بیگانے فقیر کے واسطے مستحب ہی اور تجمل اور آرایش کے
واسطے مباح ہی اور جمع کرنے اور تکبر کے واسطے حرام ہی **مسئلہ**

وہ کسب کہ جسمین کوئی بات شرع کی خلاف لازم نہ آئی حلال ہی والا حرام
ہی **مسئلہ** جہاد تجارت سے اور تجارت کہیتی سے اور کہیتی صناعت سے
افضل ہی اور بعضو نکے نزدیک کہیتی تجارت سے افضل ہی **مسئلہ**
قبرونکی زیارت اور انپر قران پڑہنا درست ہی اور دوشنبہ اور پنجشنبہ اور
شنبہ زیارت کے واسطے بہتر ہی **مسئلہ** اگر زمین غصبی ہو قبر
سے مردیکو نکال کر دوسری جگہہ دفن کرنا مضایقہ نہین ہی
**مسئلہ** اعضا کے ظاہر ہونیکے بعد حمل گرانا گناہ ہی دیت دینا
ہوگا اور اعضا کے ظاہر ہونے سے پہلے اگر عورت کا یا اوسکی لڑکی
شیرخوارہ کے ہلاک کا خوف ہو مضایقہ نہین **مسئلہ** عورت
اور لڑکی کا کان چہیدانا مضایقہ نہین کذا فی جامع الرموز اور روضۃ الاحباب
مین لکہا ہی کہ سنت ابراہیمی ہی **مسئلہ** اتنی داڑہی رکہنا کہ دور سے
داڑہی معلوم ہو فرض ہی اور ایک قبضہ کے برابر ہو سنت موکدہ ہی
**مسئلہ** موچہین کتروانا یا موڈانا اور سب سر کے بال رکہنا یا موڈانا
اور ناخن کٹوانا اور زیر ناف اور بغل کے بال موڈانا اور میل دور کرنے کے
واسطے غسل کرنا چالیس دن کے اندر یے سب سنت ہین **مسئلہ** موذی

زیارت

اسقاط حمل

ثقب

سنت

قتل موذی

جانورونکا مارنا جو حال مین یا آیندہ مین جان یا مال کا نقصان کرین مضایقہ نہین بلکہ سانپ اور بچھو کا مارنا نماز مین بھی جایز ہے اور نماز مکروہ نہین ہوتی اور اگر بلی موذی ہو تیز چھوری سے ذبح کرے اور جاندار کا جلانا منع ہے مگر جو چارپایہ کہ وطی کیا جاے اور ماکول اللحم نہو اوسکو ذبح کرکے جلاوین **مسئلہ** اگر ضرر جانے مین ہے بے اجازت مان باپ کے اور اقربا کے اور مولی کے اور شوہر کے سفر درست نہین اور اگر دین یا دنیا کا نفع ہے مضایقہ نہین **مسئلہ** غیر خدا کے تعظیم اسطرح سے کہ خدا کی عبادت سے مشابہ ہو حرام ہے اور اوستاد کا حق خواہ علم ظاہری کا اوستاد ہو خواہ علم باطنی کا مان باپ کے حق پر مقدم ہے **مسئلہ** انبیا اور علما اور حاجی اور غازی اور مان باپ اور اوستاد کی تعظیم موجب ثواب ہے **مسئلہ** بوسہ دینا کسی چیز کو شرع مین درست نہین ہے مگر حجر اسود کو اور قران شریف کو اور دیندار عالمون کے ہاتھ کو اور سفر سے آنیوالے کے ہاتھ کو بشرطیکہ لڑکا امرد اور عورت محرمہ نہو اور صالح مرد کی پیشانی کو بوسہ دینا بھی درست ہے اور یے سب چیزین صحیح حدیثون سے اور صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین کے قول اور فعل سے ثابت ہوی ہین

تعظیم غیر خدا کی

بوسہ دینا

لیکن پتھر اور قبر اور دیوار اور پردے کا بوسہ دینا ہرگز شرع میں درست
نہین ہی اسواسطے کہ بوسہ دینا تعظیم ہی اور تعظیم خاص ہی اللہ تعالی
کیواسطے کسی غیر کیواسطے جایز نہین مگر جسکے واسطے شرع مین اجازت ہی
سو وے چیزین اوپر بیان ہو چکین کذا فی الطحطاوی ناقلا عن الشلبی مختصرا
**مسئلہ** اگر کوی بزرگ کسی شخص کو کچھ چیز عطا کرے اور وہ شخص
تحیت اور تعظیم کے لئے اسکے روبرو اپنے سر پر ہاتھہ رکھے تو کچھہ باک
نہیں بلکہ مباح ہی کذا فی جامع المتفرقات **مسئلہ** اسقدر علم تحصیل
کرنا کہ فقہ اور عقاید اور دین کے مسئلون سے واقف ہو ہر ایک مسلمان
پر واجب ہی اور جسمین دین کا فساد ہو وہ علم منع ہی اور اسکے سوا
مستحب ہی **مسئلہ** جو زمین کہ شہر کے باہر پڑی یا ڈوبی ہوئی ہی اور
کوئی اسکا مالک نہین اور نہ کسیکی حاجت اسپر موقوف ہی جو شخص
اسکو اوتہا مٹی یا پانی سے نکالے وہ اسکا مالک ہی مگر حاکم کا اذن شرط
ہی **مسئلہ** شراب اور ہر شراب کا نشہ بالاتفاق حرام ہی اور جو
شراب کہ میٹھی ہو اور جوش نکھایا ہوا ور سخت تیز بھی نہو اور کف نہ لائی ہو
وہ بالاتفاق حلال ہی **ف** شراب اسکو کہتے ہین انگور سے

صید

بنائیں اور خود بخود جوش کہاوے اور تیز ہو جاوے اور اسکے حکم چھہ
ہین ایک یہہ کہ تہوڑی ہو یا بہت اسکا پینا اور اس سے دوا کرنا حرام
ہی دوسری یہہ کہ اسکا منکر کافر ہی تیسری یہہ کہ تملیک حرام ہی
چوتہی یہہ کہ متقوم نہین ہی پانچوین یہہ کہ نجاست مغلظہ ہی چھٹی یہہ کہ
پینے والا حد مارا جائیگا خواہ تہوڑی پئے یا بہت واللہ اعلم **مسئلہ**
شکاری جانوروں سے شکار کرنا حلال ہی درندے ہون یا پرندے
بشرطیکہ زخمی کرنے پر اور نکہانی پر تعلیم کئے گئے ہون اور بسم اللہ ہی
چہوڑنے کے وقت قصداً ترک نکی ہو اور شکار کہیلنے والا مسلمان اور
ذبح اور تسمیہ کا جاننے والا ہو اور شکار حلال ہو اور اسکا ہاتھہ مین آنا ممتنع
ہو **مسئلہ** جسوقت کہ شکار زندہ ملے ذبح کرے والا وہی تسمیہ کافی
ہی بشرطیکہ موت اسکی اور کسیطرح ثابت نہوا ور اسیطرح تیر اور بندوق
کے شکار مین زخم کرنا اور تسمیہ اور اگر شکار غایب ہو گیا ہو اسکا ڈہونڈہنا
شرط ہی اور جو تلاش نکیا اور اسکے بعد مردہ پایا حرام ہی کذا فی الکنز
**مسئلہ** اگر شکار مین زندگی بسمل کی زندگی سے زیادہ پاوے اور ذبح نکرے
اور وہ مرجاوے حرام ہی **مسئلہ** کسی حق کے واسطے کسی چیز کا

قید کرنا گروہی بشرطیکہ اُس حق کا کردینے پہیر لینا ممکن ہے اور ایجاب
اور قبول سے منعقد ہوتا ہے اور صحت رہن کی یے شرطیں ہین
کہ مرہونہ منقوم اور غیر مشاع اور راہن کی ملک سے جدا ہو
اور مرتہن نے قبض کیا ہو اور اُسجگہہ رکہنا کہ مرتہن وہان سے لے
سکے یہہ بہی قبض ہے مسئلہ اگر مرہونہ تلف ہوا اور اسکی قیمت
دین سے زیادہ ہو مرتہن دین سے زائد تاوان ندے اور اگر قیمت سے
دین زیادہ ہے زیادتی راہن دے اور اگر دونون مساوی ہون
دین ساقط ہوگا اگر راہن نے مرہونہ کو مرتہن کے بے اذن بیچا
اجازت مرتہن پر بیع موقوف ہوگی اور اگر مرتہن نے مرہونہ راہن کو
عاریت دیا اور راہن نے قبض کیا اگر ہلاک ہو مرتہن پر ضمان نہین غرض
ایک کا تصرف دوسرے کے بے اذن جایز نہین مسئلہ مرہونہ کے
رکہنے کا کرایہ اور نگہبان کی اُجرت مرتہن پر ہے اور چرواہی کی اجرت
اور منافع کی اصلاح اور مرہون کا نفقہ اور محصول راہن پر ہے مسئلہ
اگر راہن نے باتفاق مرتہن کی رہن ایک عادل کے پاس سپرد کیا درست
ہے کوئی راہن یا مرتہن اُس سے نہین لے سکتا مگر ضمان ہلاک مرتہن

پر ہوگا **مسئلہ** راہن نے مرتہن کو یا کسی عادل یا غیر عادلکو وکیل کیا
کہ وعدے کے وقت رہن کو بیچے درست ہے اور عاریت لینا بھی
رہن کے واسطے درست ہے جسقدر پر چاہے رہن کرے **مسئلہ**
قتل کی پانچ قسم ہین ایک عمد کہ ہتھیار سے یا جو ہتھیار کے مانند
اجزا کے جدا کرنے مین ہو جیسی لکڑی یا تیز پتھر یا پوست نی تیز یا آتش
مسلمان یا ذمی کو بقصد مارے اسمین قصاص اور گناہ قاتل پر ہوتا ہے
دوسری شبہہ بعمد کہ مسلمان یا ذمی کو سلاح اور اسکے مانند کے سوا کسی
اور چیز سے قصداً مارے اسمین قاتل پر کفارہ اور گناہ اور اسکی عاقلہ پر
دیت مغلظہ لازم آتی ہے تیسری قتل خطا کہ کسینے تیر پھینکا شکار پر اور
آدمی کے لگا یا حربی کو مارا اور مسلمان یا ذمی کو لگا چوتھی قایم مقام
خطا کہ سونے والا کسی پر گر پڑا اور یہہ مرگیا ان دونون مین کفارہ قاتل
پر اور دیت عاقلہ پر لازم ہے پانچوین قتل بسبب کہ کنوان غیر کی ملک
مین کہودا یا پتھر رکہا اور کوئی اُس سبب سے مرگیا اسمین فقط دیت واجب
ہوگی **مسئلہ** ہاتہہ وغیرہ کے کاٹنے مین اگر مماثلت ممکن ہے قصاص
واجب ہے چہتائی بڑائی اعضا کی معتبر نہین اور استخوان مین قصاص

نہین مگر وانت مین اور مرد اور عورت مین اور آزاد اور بندے مین بہی قصاص
اعضا نہین مگر مسلمان اور کافر مین قصاص اعضا ہی **مسئلہ** اگر مقتول
کے ولی نے مال پر صلح کی یا عفو کیا درست ہی اُسلیوقت مال دینا
لازم ہوگا اور جو جماعت نے ایک کو مارا اسکو مارینگے اور اگر ایک نے
اسکو مارا وہی ایک قتل ہوگا اگر کسینے قطع اعضا کیا اور وہ اُسی زخم
سے مرگیا دیت آئیگی **مسئلہ** خونبہا عمد مین سو اونٹ پچیس یکسالہ
اور پچیس دوسالہ اور پچیس سہ سالہ اور پچیس چہارسالہ اور خطا مین بیس
یکسالہ نر اور بیس یکسالہ مادہ اور بیس دوسالہ اور بیس سہ سالہ اور بیس
چارسالہ اسکو دیت مغلظہ کہتے ہین اور خونبہا ی نقد مین ایک ہزار
دینار یا دس ہزار درم اور قتل کا کفارہ بندہ آزاد کرنا اگر طاقت نہ
والا ساٹھہ روزے پے درپے رکہنا **ف** عاقلہ دیت دینے والیکو کہتے
ہین اور وہ اہل دیوان ہین اگر قاتل اُنمین سے ہی والا عاقلہ قاتل کے
اقربا ہونگے **مسئلہ** اگر کسینے عورت حاملہ کو مارا اور بچہ اُسکے پیٹ
مین مرگیا عشیرہ یعنی نصف عشر دیت کا لازم ہوگا اور جو لڑکی کے ساتھہ
مان بہی مرگئی سب دیت مع عشیرہ لازم ہی جزئیات اسکے بہت ہین

تہوڑے یہان بیان کئے واقف ہونیکے واسطے اگے جوکہ قاضی ہونا
چاہے بڑے بڑے کتابونمین دیکہہ لے واللہ اعلم **مسئلہ** اگر کسیکے سواریکا
چارپایہ کسیکو پامال کرڈالے یا سر یا سینگ یا قدم یا کاٹنے سے
ہلاک کرے سوار ضامن ہے اور اگر لات مارنے یا دم مارنے سے
ہلاک کیا ضامن نہین اور اگر مرکب راستے مین کہڑا کیا البتہ ضامن
ہوگا واللہ اعلم **مسئلہ** اگر کسیکو ایک محلہ مین مرا ہوا پایا اور زخمی
ہی اور مارنے والا معلوم نہین پچاس آدمیو نسے کہ عاقل بالغ ہون قسم
لین کہ ہمنے نہین مارا اور نہ ہم قاتل کو جانتے ہین اگر قسم کہاے
اہل محلہ پر دیت واجب ہوے گی اور مقتول کے ولی پر قسم نہین واللہ اعلم
**مسئلہ** مرض موت مین وصیّت کرنا مستحب ہے مگر تہائی مال سے
زیادہ نہو کم ہو تو مضائقہ نہین اور قاتل کے واسطے وصیّت جایز نہین ہے
مگر جبتک ورثہ اجازت دین اسیطرح کسی وارث کے واسطے وصیّت
اور وارثونکی اجازت پر موقوف ہے **مسئلہ** ترکہ میّت سے تجہیز
اور تکفین کے بعد بے زیادتی اور کمی پہلے میّت کا قرضہ ادا کرین اسکے
بعد وصیّت یعنی بے اجازت وارثونکے باقی مال سے تیسرا حصّہ

وصی کو دین اسکے بعد کتاب اللہ اور حدیث اور اجماع صحابہ کے موافق
ورثہ کو تقسیم کرین شروع اون اصحاب فرائض سے کرین کہ جنکے واسطے
حصہ کتاب اللہ مین ہی اسکے بعد عصبہ نسبی بترتیب کہ جو صاحب
فروض کے حصون سے بچ رہے وہ لے اور اگر کوئی صاحب فرض
نہو سب مال کا مالک ہو اسکے بعد عصبہ سببی یعنی مولاء عتاقہ اسکے
بعد پہر اونہین اصحاب فروض کو بقدر حقوق دیا جائیگا اسکے بعد ذوی الارحام
اسکے بعد مولا موالات اسکے بعد وہ غیر کہ جسکے واسطے غیر نے نسب کا
اقرار کیا اسکے بعد جسکو کہ سب مال دینے کی وصیت کی اسکے بعد
بیت المال مین داخل کرین **مسئلہ** ارث سے چار چیزین مانع ہین
بندہ ہونا قتل موجب قصاص یا کفارہ اختلاف دین اختلاف دار یعنے
دار الاسلام اور دار الحرب کا اور یہہ اختلاف لشکر اور ملک سے ہوتا
ہی **مسئلہ** اصحاب فروض بارہ نفر ہین چار مرد پہلے باپ ہی اسکے
واسطے تین احوال ہین فرض مطلق یعنے اولاد میت کے ساتہہ چہٹا حصہ
اور فرض وعصبیت دونو میت کے ابن اور ابن الابن کے ساتہہ اور عصبیت
فقط جب کوئی نہو دوسرے دادا صحیح کہ اسکے نسبت مین میت کیطرف عورت

داخل نہو جس صورت مین باپ نہو وہ باپ کے مانند ہی تیسرے اولاد مادری
اُنکے تین احوال ہین ایک کے واسطے چھٹا حصہ اور دو کے اور دو سے
زیادہ کے واسطے تیسرا حصہ اور مرد اور عورت باہم قسمت مین برابر ہین
اور میت کی اولاد اور باپ اور دادا کے سبب سے ساقط ہوتے ہین چوتھے
شوہر وہ دو حال رکھتا ہے اگر اولاد ہو تو چوتھائی والا ادھا اور آٹھہ عورتین
ایک زوجہ کہ دو حال رکھتی ہے اٹھوان حصہ اولاد کے ساتھہ اور چوتھا
حصہ اولاد نہونے مین پائیگی دوسرے صلبی بیٹیان کہ تین حال رکھتے
ہین نصف ایک کو اور دو تہائے دو یا زیادہ کو اور بھائیکے ساتھہ بھائی
کے حصہ کا آدھا تیسرے پوتیان اونکے چھہ حال ہین نصف ایک کا اور دو
تہائے دو یا زیادہ کی جب بیٹیان نہون اور چھٹا حصہ ایک بیٹی
کے ساتھہ اور وارث نہونگی دو بیٹیونکے ساتھہ مگر جبکہ انکا مقابل یا انکے
نیچے پوتا ہو اور عصبہ ہونگی اور بنت میت کے ساتھہ ساقط ہونگی چوتھے
پدری اور مادری بہنین اونکے احوال پانچ ہین نصف ایک کا اور
دو تہائے دو زیادہ کی اور دو بھائیکے ساتھہ عصبہ ہونگی اور بیٹیون
اور پوتیونکے ساتھہ جو انکو دیکر بچے گا سو پائینگی اور پانچوان حال

انکا

انکا بعینہ جو ساتوان حال پدری بہنونکا ہی پانچوین پدری بہنین اُنکے
ساتہہ حال ہین نصف ایک کا اور دو تہائی دو یا زیادہ کی جب اخوات
عینی نہونگی اور چہٹا حصہ عینی بہنکے ساتہہ اور وارث نہونا عینی
بہنونکے ساتہہ مگر یہہ کہ اُنکے ساتہہ بہائی ہو پہر عصبہ ہونگی چہٹا
حال یہہ کہ عصبہ ہونگی بیٹیونکی اور پوتیونکی ساتہہ اور ساتوان یہہ کہ بنو علات
اور بنو اعیان سب ساقط ہوتے ہین بیٹیون اور پوتونکی اور باپ
اور دادا کی ہونیکے وقت اور بنو علات بنو اعیان سے ساقط
ہوتے ہین چہٹے مان اوسکے تین حال ہین چہٹا حصہ اولاد کے
ساتہہ اور دو بہائی اور دو بہن یا زیادہ کے ساتہہ کسی جہت سے
ہون اور تیسرا حصہ کل مال کا اولاد کے اور بہائی اور بہنونکے
نہونیکے وقت اور تیسرا حصہ باقی کا بعد حصہ شوہر یا جورو کے ساتو
دادی اُسکا چہٹا حصہ ہی کتنے ہی ہون ایک یا بہت جسوقت
دونون متقابل ہون اور مان کے ہونیسے سب ساقط ہو جاتی
ہین اور دادیان پدری باپ کے ہونیسے مگر باپ دادا کی مان ساتہہ
دادا کے ف نزدیک صاحب دور کے ہوتے ہین کسی جہت سے

[illegible]

ہون **ف** عصبہ اُسکو کہتے ہین کہ اُسکی نسبت کرنے مین
میت کیطرف عورت درمیان مین نہ آئے اور عصبہ غیر کے ساتھہ
جیسے بہائی عینی بیٹی کے ساتھہ اور عصبہ بغیرہ عورتونکی طرح کہ بہائیکے
ساتھہ عصبہ ہوتے ہین اور عصبہ سب کے پہلے بیٹا ہی پھر پوتا پھر
پرپوتا علی ہذالقیاس اُسکے بعد باپ دادا پردادا اسکے بعد بہائی
بہ ترتیب اُسکے بعد چچا بترتیب جو نزدیک زیادہ ہو اُسکو ترجیح ہی
اور آخر عصبات مولاعتاقہ ہی اسکے بعد عصبہ مولای عتاقہ
کی جس ترتیب سے کہ ذکر کیا اور آزاد کرنیوالے مردونکی عورتونکو کچھہ
نہین مگر جو عورتین خود ازاد کرین یا انکے آزاد کئے ہوے آزاد کرین
**مسئلہ** ذوی الفروض اور عصبات کی سوا ذوی الارحام مین قریب مقدم
ہی بعید پر اور اقرب مقدم ہی ابعد پر اور اگر قرابت مین برابر ہین جسکا
اصل وارث ہو اولے ہی اور اگر اصول متفق ہین سب قسمت مین برابر
ہین **ف** حاجب دو قسم ہی ایک نقصان کرنیوالا اور دوسرا
حرم کرنیوالا اور حال اسکا فرائض کی کتابونمین مفصل لکھا ہی
تہوڑا سا یہان بیان کیا گیا تا فرائض سے بھی کتاب خالی نہ ہے

واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والماٰب الحمد للہ علی احسانہ والصلوٰۃ والسلام علی رسولہ محمّد وآلہ واصحابہ جاننا چاہیئے کہ اس عاصی بے بضاعت نے چند مسئلہ ضروری مذہب حنفی کے موافق شرح عقاید اور شرح وقایہ اور ہدایہ اور فتاوی عالمگیری اور درر غرر اور مجموعہ خانی اور فتاوی برہنہ اور بحر الرائق اور قاضی خان اور کنز الفقہ اور جامع المتفرقات اور فرایض شریفی وغیرہ سے نکالکر لکھے ہین یہہ خیال نکرنا کہ سوا اسکے اور مسئلے نہاین ہین اور جو کچہہ سہو اور خطا اسمین نظر آئے اصلاح دینا چاہیئے نہ عیب گیری کرنا اگر فائدہ پائین مولف اور اوسکے بزرگونکو دعاے خیر سے نہ بہلا ئین

الحمد للہ والمنہ

کہ یہہ رسالہ متبرکہ فقہ احمدی تاریخ بیسوین شہر ذیحجۃ الحرام کی ۱۲۶۱ ہجریہ مقدسیہ معلی کی بخیر و خوبی اختتام کو پہنچا


هو
تنبیه الانسان فیما
یحرم ویحل من الحیوان
سنه ۱۲۶۲ هجری



بسم اللہ الرحمن الرحیم

سب تعریف ثابت ہے اُس اللہ کو جسنے ایک حکم کن سے تمام آسمان اور زمین
اور انسان اور حیوان کو پیدا کیا پھر حیوانوں مین سے بعضونکو حلال اور بعضونکو
حرام کیا اور حلال کو طیبات کر کے اور حرام کو خبیثات کر کے قرآن شریف مین
بیان فرمایا اور درود اور سلام اوپر اشرف مخلوقات اور افضل بریات کے
جنکا نام پاک محمد ہے صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وسلم اور اُس رسول اکرم نے
ہم پر معنی طیبات اور خبیثات کی مفصل بیان فرمائکے سبکو سیدھی راہ شریعت
کی بتلادی اللہم صل وسلم علیہ اب بعد حمد اور نعت کے جاننا چاہئے کہ یہہ چند
مسئلے مین جانورونکے حلت اور حرمت کے بیانمین تالیف کئے ہوئے جناب
ہدایت مآب جامع معقول اور منقول حاوی فروع واصول مولینا واستاذنا حضر

محمد معین

محمد معین صاحب غفر اللہ لہ ولوالدیہ کے فارسی زبان مین تہے سو واسطے فایدے
عام کے ہندی زبانمین اسکا ترجمہ بے کم وکاست کردیا گیا تاکہ ہرادنی اوراعلی
اسکے فایدے سے محروم نرہے اور اسکا نام تَنْبِیْہُ الْاِنْسَانِ فِیْمَا یَحْرُمُ وَیَحِلُّ مِنَ الْحَیْوَانِ
ہے۔ اور پہلے ایک مقدمہ بیان کیا ہے اسمین حرام اور مکروہ کی تفصیل لکہی ہے اسکے
بعد مقصود اصلی کو شروع کیا **مقدمہ** جاننا چاہیے کہ کام غیر مشروع دو قسم
پر ہے۔ ایک حرام جسکی حرمت دلیل قطعی سے ثابت ہوئی اور کوئی دلیل اباحت
کی اسکے مقابلے مین پائی نہین گئی ایسی چیز کو جو حلال جانے وہ سب علما کے
نزدیک کافر ہے اور دوسرا مکروہ جسکی حرمت مین شبہ ہے یعنے ایک
دلیل سے حرام ہے اور دوسری دلیل سے مباح ایسی چیز کا نہ کرنا
بہتر ہے بلکہ موجب ثواب کا اور ایسی چیز کے حلال جاننے والیکو کفر کی
نسبت نکرینگے اور مکروہ کی بہی دو قسمین ہین تحریمی اور تنزیہی تحریمی
وہ جو حرام سے نزدیک ہو اور تنزیہی وہ جو حلال سے نزدیک ہو اسیطرح
بیان کیا ہے صاحب تلویح نے **ف** لفظ کراہت کی عبادات مین
جو مذکور ہوتی ہے تو اُس سے مراد مکروہ تنزیہی ہوتا ہے اور اگر حظر
یا اباحت یا صید وغیرہ مین مذکور ہوگی تو مکروہ تحریمی مراد ہوگا واللہ اعلم

اونٹ

بالصواب والیہ المرجع والمآب **ابل** یعنے اُونٹ ابن ماجہ نے ایک حدیث آنحضرت صلعم سے روایت کی ہی کہ آپنے فرمایا ہی اونٹ عزت ہی اپنے صاحب کی اور کہا اللہ تعالیٰ نے **نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْيَاهَا** **وَاِلَى الْاِبِلِ كَيْفَ خُلِقَتْ**

(خبردار رہو اونٹنی سے اللہ کی اور اسکے پانی پینے کی باری سے کیون نہین دیکھتے اونٹ کیطرف کیونکر پیدا کیا گیا ہی)

اور اسکی صفتو مین ایک یہہ ہی کہ اکثر قبلے کیطرف منہہ کرکے چلتا ہی اور حُدی کی اواز سے مست ہوتا ہی **حکم** گوشت اور دودہ اُسکا سبکے نزدیک حلال ہی دلیل قطعی سے اور اجماع اُمت سے اور امام احمد بن حنبل رحمۃ اللہ علیہ کے مذہب مین اور بعضے شافعیون کے نزدیک اور بعض صحابہ کے نزدیک اونٹ کا گوشت کہانا وضو کو توڑتا ہی اور امام اعظم اور امام مالک اور اکثر شافعیون اور صحابہ کبار اور ابن مسعود وغیرہ سبکے سب اس قول کی انکار رکہتے ہین اور اونٹ کے باندہنے کی جگہہ نماز پڑہنا مکروہ ہی اور بکریون کے باندہنے کی جگہہ جایز ہی اور اسکے پیشاب کی نجاست خفیفہ ہی اور امام محمد کے نزدیک پیشاب اسکا پاک ہی اور پینا اُسکے پیشاب کا حرام سبکے نزدیک ہی اور دوا کے واسطے درست ہی ابو یوسف رح کے نزدیک اور قربانی کرنے مین اونٹ افضل ہی گائی سے **خواص** اسکا گوشت دوسرے درجمین گرم ہی اور پہلے اور تیسرے

درجے مین خشناک اور باہ کو قوت دیتا ہی اور اسکا جگر نزلہ کو دفع کرتا ہی
اور بینائی کو قوت بخشتا ہی اور اُسکے بال کو جلاکر اگر زخم پر باندہین یا چہرک
دین تو خون کا بہنا بند ہوجاتا ہی اور اُسکا دودہ جلندہر کی بیماری کو اور تلی کو
دور کرتا ہی اور اگر اسکی کلّی یعنے جو، عاشق کی آستین پر باندہین تو اُسکا
عشق جاتا رہے اور دوسرے جانورونسے اُسکو غیرت بہت ہی چنانچہ اپنی
ما اور بہن پر جان کو جہہ کے نہین بہاندہتا واللہ اعلم **ابن عرس** یعنی نیولا اُسکی
کنیت راسو ہی اور یہہ نہنگ کا دشمن ہی چنانچہ اُسکے منہہ مین گہس جاتا ہی
اور جگر کاٹتا ہی اور اُسکی مادہ کان سے جنتی ہی **حکم** حنفیہ کے نزدیک
حرام ہی بالاتفاق اور شافعیہ مین اختلاف ہی اور امام مالک رح کے نزدیک
مباح ہی **خواص** اُسکے دماغ کو اگر آنکہہ مین لگادین تو آنکہہ کی تاریکی کو دور
کرتا ہی اور اسکے کان جورون پر باندہین تو مفید ہونگی اور اسکی چربی اگر دانتونکو
ملین تو دانت گرپرین اور اگر نیولا اور چوہے کو ایک جگہہ دفن کرین تو اُس
گہر مین آپسمین دشمنی ہوجاوے **ابن اوی** یعنی گیدر نوشیروان کے زمانے مین نکلا
اس سے آگے نتہا **حکم** امام اعظم کے نزدیک حرام ہی اور شافعیون کے نزدیک بہی
قول مختار ہی اور مالکیون کے نزدیک حلال **خواص** اُسکی زبان گہر مین رکہین تو

اس گہرمین وشیمہ پڑجاے **ارنب** یعنی خرگوش اُسکے نرکو خُزَز کہتے ہین اور مادہ کو عِکْرِشَہ اسکو عورتون کیطرح حیض آتا ہے اور اُسکے حمل کی مدت ستّر روز ہین اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایکروز ایک ارنب کا شکار کیا تو اُسکے دو خصیہ اور ایک ذکر اور ایک فرج تہی جیسے خنثی اور اس سے جن بہاگتا ہے اور آنکہہ کہلے ہوے سوتا ہے **حکم** حلال ہے بالاتفاق اور حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاص سے اُسکی کراہیت روایت کی گئی ہے اور صحیح یہہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُسکو کہایا ہے **خواص** تیسرے درجہمین گرم ہے اور دوسرے درجہمین تر اور اگر دماغ اُسکا پکا کے رعشہ والا کہاے تو رعشہ دور ہوجاے

دریائی خرگوش

**الارنب البحری** یعنی دریائی خرگوش اُسکا سر مانند خرگوش کے اور تمام بدن مانند مچھلی کے ہوتا ہے ہندمین کانٹا کہتے ہین **حکم** حرام ہے بالاتفاق **خواص** شیخ بوعلی سینا نے لکہا ہے کہ اُسمین زہر ہوتا ہے جو اُسکو کہاتا ہے مرجاتا ہے

شیر

**اَسَد** یعنی شیر سب جانورونکا بادشاہ ہے شجاعت مین ارسطو نے لکہا ہے کہ ایک شیر مینے دیکہا اوسکا منہہ آدمی کے مانند تہا اور بدن اُسکا سرخ اور اُسکی دم مانند بچہو کے تہی اور شیرنی ایک بچہ سے زیادہ نہین جنتی ہے اور شیر کے منہہ سے بدبو آتی ہے اور خرگوش سے ڈرتا ہے اور آگ کے دیکھنے سے متحیر

ہوتا ہے اور شیر کی عمر بہت ہوتی ہے اور حدیث شریف آیا ہے کہ شیر ہمیشہ
یہہ دعا مانگتا ہے اَللّٰھُمَّ لَا تُسَلِّطْنِی عَلٰی اَحَدٍ مِّمَّنْ اَخَذَ بِالْمَعْرُوْف
یعنی ای اللہ نہ غالب کرنا مجھکو اُسپر جسنے عمل کیا ہو تیری حکم پر اور شیر خدا
رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے منقول ہے کہ جب شیر کے مقام پر پہنچے یہہ کہے اعوذ
بدانیال و مایجب من شر الاسد **حکم** امام اعظم اور امام احمد حنبل اور امام شافعی کے
نزدیک حرام ہے اور امام مالک کے نزدیک مکروہ **خواص** اگر اسکی
چربی کوئی شخص اپنے بدن پر ملے تمام درندے اُس سے بہاگ جاوین اور مرگی
والیکو اگر اُسکا چمڑا باندہ دین تو مرگی دور ہو جاوے اور اگر اسباب کے صندوق پر
اُسکا چمڑا رکہہ دین تو اُس اسباب مین کیڑا نہ لگے اور اُسکا گوشت فالج والیکو
مفید ہے اور اُسکے چمڑی پر بیٹہنے سے بواسیر دور ہوتی ہے **اُمّ حُبَیْن**
ایک جانور ہے ہتہیلی کی برابر نیولے اور چہپکلی کے مانند اور پیٹ اُسکا بڑا ہوتا ہے
اور بعضون کے نزدیک گرگٹ کی مادہ کو کہتے ہین اور شرح طحاوی مین لکہا ہے
کہ سوسمار کے بچے کو کہتے ہین حاصل یہہ ہے کہ رنگ اُسکا مٹیلا ہوتا ہے اور چار
ہاتہہ پیر رکہتا ہے اور بدبو کے سبب سے عرب اُسکو نہین کہاتے ہین **حکم** حلال
ہے شافعیہ کے نزدیک اور حنفیہ کے نزدیک حرام ہے اور امام اعظم سے اُسمین

دو قول ہین **باب الباء** **بازی** یہہ لفظ عربی ہی اور فارسی اُسکو باز
کہتے ہین بدون یا کے اور بعضے تاریخ والون نی لکہا ہی کہ باز مادہ کا نام ہی اور
نکا نر دوسری قسم سے ہوتا ہی جیسے شاہین وغیرہ اور باشہ بہی اسی
قسم سے ہی **حکم** حرام ہی اُسکے سب قسمین بالاجماع مگر نزدیک امام مالک کے
مکروہ ہی اور شکاری چڑیونکا جہوٹہا مکروہ ہی **خواص** باشہ کا دماغ
ایکدرم اگر کلاب کے ساتہہ کہاوے تو سوداوی خفقان کو نافع ہی اور پتا اُسکا
اگر آنکہہ مین لگادین تو آنکہہ کا دہوندلا پن دور ہوجاوے **بَبَر** اوسکی تعریف
مین اختلاف ہی بعضے کہتے ہین پہاڑنیوالا جانور ہی کہ شیر کے آگے آگے آواز کرتا چلتا
ہی تاکہ دوسرے جانور جان لیوین کہ شیر آتا ہی اور اپنے بچاؤ کی جگہہ پر ہوجاوین
اور بعضونکے نزدیک یہہ بہی شیر ہی ہند مین ہوتا ہی اور برہان مین لکہا ہی
کہ دونو زبر سے ایک جنگلی جانور کا نام ہی جو بلّی کے مشابہ ہوتا ہی جو دم نہین
رکہتی اور اسکے کہال کا پوستین بناتے ہین اور بعضون نے کہا ہی کہ ایک جانور
پہاڑنیوالا ہی **حکم** حرام ہی سب کے نزدیک **بَبغا** یعنی توتا اور اُسکے کئی
قسمین ہین سبز اور سرخ اور سفید زمخشری نے کہا ہی کہ توتا بولتا ہی
وَيْلٌ لِمَنْ كَانَتِ الدُّنْيَا هَمَّهُ یعنی افسوس ہی اسپر جسکے کام مین مقصود

باب الباء
بازی

ببر

ببغا

دنیا ہو حکم امام ابو حنیفہ اور امام احمد حنبل اور بعض شافعیون کے نزدیک حلال
ہی اور نزدیک امام مالک اور بعضے شافعیونکے حرام ہی **فائدہ** توتے کو
پنجرے مین بند کر کے رکہنا جایز نہین ہی مگر بیچنا اُسکا جایز ہی **خواص** زبان
اسکی جو شخص کہاے تو گفتگو اسکی فصیح ہو جاوے اور اُسکا پتا کہا نیسے
ہکلاپن پیدا ہوتا ہی **بغاث** ایک چڑیا ہوتی ہی مردار کہاتی ہی اور دیر تک
اُڑتی ہی اور بدتر پرندون کی ہی مثل مین عرب بولتے ہین اِنَّ البغاثَ
بِاَرْضِنَا یَسْتَنْسِرُ یعنی بغاث ہماری زمین مین گرس ہوتا ہی مراد یہہ ہی
کہ ضعیف قوی اور خوار ارجمند ہوتا ہی اور بعضون نے اُسکا ترجمہ بادخورہ کیا
ہی اور بعضون نے ابابیل **حکم** حرام ہی سب کے نزدیک **بغل** یعنی خچر پیدا ہوتا
ہی کہوڑے اور گدہی سے **حکم** حرام ہی نزدیک حنفیون کے اور نزدیک شافعیونکے
اگر ما اسکی حلال ہی تو وہ بہی حلال ہی اور اگر نہین تو نہین اور شیعون کے
نزدیک مکروہ **ف** جفتی کرنا کہوڑے کا گدہی سے مکروہ ہی بعضے علما کے
نزدیک اور فتوی اسپر ہی کہ مکروہ نہین ہی اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے
جو ممانعت آئی ہی سو واسطے رغبت زیادتی کہوڑونکی تہی کذا فی الزیلعی اور
جہوٹہا خچر کا مشکوک ہی اور اُسکا حکم اُسکی ما کا حکم ہی یعنے اگر ما اُسکی حلال

ہے تو وہ بھی حلال ہے اور ما اسکی حرام ہے تو وہ بھی حرام ہے **خواص** خچر کا
دل خشک کر کے پانی مین ڈال کے اگر کسی عورت کو پلا دین تو وہ عورت کبھی
حاملہ نہو اور اگر اُسکا سُم جلا کے تیل مین ملا کے جسکا بال نہ نکلتے ہون لگا وی تو
اُسکے بال نکل آوین اور اگر کالے خچر کا سم پانچون گھر کی چوکھٹ کے نیچے
دفن کرین تو چوہے کم ہو جاوین اور عجائبات سے یہہ ہے کہ جسکو زکام ہو
وہ خچر کی لید سونگھہ کے اسپر تھوک کر راہ مین رکھہ دے جو کوئی اسپر سے
گذریگا اُسکو بھی زکام ہو جاویگا اور یہہ اچھا ہو جایگا **بَقَرہ** یعنے گاو اور دراز
دنبال بھی کہتے ہین کذا فی البرہان اور بھینس بھی اسی کی قسم مین سے ہے **حکم**
گوشت اور دودہ اُسکا حلال ہے سب کے نزدیک اور اُسکے گوبر سے استنجا
کرنا منع ہے اور اُسکے کنڈے کی راکھہ طاہر ہے اور جس مٹی مین گوبر ملا ہو اسکی
طہارت مین اختلاف ہے لیکن اصح یہہ ہے کہ اِس مٹی سے نفع لینا درست ہے
**خواص** اُسکا گوشت گرم اور خشک ہے اور ہضم دیر مین ہوتا ہے اور سوداوی
مرضونکو پیدا کرتا ہے مگر بچہ کا [illegible] اور اگر اُسکے چربی کہ ہر نال ملا کے
دہوان کرین تو کیڑے کاٹنے والے بہاگ جاتے ہین خصوصًا بچھو اور پہاڑی گائے کی
سینگ جلا کے سرکہ مین ملا کے اگر برص کے داغ پر لگاوین تو اچھا ہو جائے **بقر وحشی**

یعنی

یعنی نیل گاؤ اور حیوۃ الحیوان میں اسکی چار قسم لکھین ہین ایک نیل گاو دوسرا گوزن جسکو بارہ سنگا کہتے ہین تیسرا گورخر جوتہا نرگاد پرانا **حکم** سب کے نزدیک سب قسمین اسکی حلال ہین **خواص** جو شخص اسکا سینگہ اپنے پاس رکہے درندے جانور اس سے بہاگتے ہین اور اگر گہر مین اسکے سینگہ کی دہونی کرین تو سانپ بہاگ جاوین اور اسکے بال کے دہوین سے چوہے بہاگتے ہین اور اگر اسکے سینگہ کو جلا کے اسکی خاک شربت مین ملا کے پیوین توباہ پیدا کرے **بلبل** اسکو ہزار داستان اور عندلیب بہی کہتے ہین بولتا خوب ہے اور مدینہ منورہ مین اسکو نُغَر اور حُمَّرَہ کہتے ہین **حکم** حلال ہے سب کے نزدیک **بوم** اور جُغد یعنی اُلّو اور اسکے کئی قسمین ہین **حکم** سب قسمین اسکی سب کے نزدیک اجماعا حرام ہین مگر ایک ضعیف روایت مین امام شافعی سے اور یہہ جو لوگونکو گمان ہے ہندی ہو یا عربی کہ اُلّو جسکا نام لیکر پکارتا ہے وہ مر جاتا ہے اسکی کچہہ اصل نہین ہے **ثعلب** روباہ یعنی لومڑی اور اسکے مکر اپنے رزق کی تلاش مین طرح طرح کے ہین انمین سے ایک یہہ ہے کہ اپنی تئین سوتا بلکہ مردہ ظاہر کرتی ہے اور جب کوئی جانور اسکے پاس آتا ہے کود کر شکار کرتی ہے اور اسکو بہیریا شکار کرتا ہے اور قنفذ کو لومڑی شکار کرتی ہے اور سانپ کو

قنفذ اور سانپ چڑیا کو اور ٹڈیکو چڑیا شکار کرتی ہی اور بھڑ کے بچونکو ٹڈی
شکار کرتی ہی واللہ اعلم **حکم** حلال ہی امام شافعی کے نزدیک اور اکثر علماء سنت
اور جماعت کے نزدیک اور مباح ہی نزدیک امام احمد حنبل کے اور ایک روایت
مین حرام ہی اُنکے نزدیک **خواص** گرم اور خشک ہی اور کہال اُسکی گرمی مین
سموز کے قریب ہی اور اُسکا گوشت بارد اور مرطوب مزاجونکی باہ کو زیادہ کرتا ہی
اور استسقے اور لقوے اور جذام کو مفید ہی اور اُسکی چربی کی مالش نقرس کو
مفید ہی **جَرَاد** یعنے ٹڈی حضرت عبداللہ ابن عمر رضی اللہ تعالی عنہما سے روایت
ہی کہ ایک ٹڈی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے گری آپنے فرمایا کہ اسکے بازو پر
لکہا ہی کہ میرے ننانوی انڈے ہین اگر سو پورے ہون تو دنیا کو ہلاک کرڈالون پہر
بددعا کی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے ٹڈی کے حقمین او اُسمین کئی جانورونکی
صفت ہی آنکہہ ہاتہی کی سی اور سر گہوڑیکا سا اور سینہ شیر کا سا او پر اور
بازو اشترمرغ کے سے **حکم** حلال ہی سبکے نزدیک مگر امام مالک کے نزدیک
بدون سر کے حلال ہی اسواسطے کہ اُسکے لعاب مین زہر ہی **خواص** اگر
سوزاک والا آگ پر رکہہ کر دہونی لیوے تو اچہا ہو جاوے در عجائبات سے
ایک یہ ہی کہ دم پتہر پر مارتی ہی اور پہاڑ کے انڈے دیتی ہی **جُعَل** یعنی گبرولا

کہ گوبر مین رہتا ہی اور گلاب کی بو سے مرجاتا ہی اور اگر وہ مرا ہوا گوبر مین
گائی کے رکہہ دین تو زندہ ہوجاتا ہی **حکم** حرام ہی کہانا اسکا نجاست کے سبب
سے **خواص** گبرولا سو کہا بچہو کے کاٹے کو مفید ہی **جلالہ** یعنی گائی غلیظ
کہانے والی حیوۃ الحیوان مین لکہا ہی کہ جو جانور غلیظ کہای اُسکو جلالہ کہتے
ہین اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُسکی سواری سے منع فرمایا ہی واسطے گندہ
ہونے پسینے کے تہوڑے دنون باندہ رکہین تاکہ اُسکا گوشت اچہا ہوجاوے
پہر کہا دین اور امام مالک رح کے نزدیک ذبح کے بعد اُسکے گوشت کو خوب
دہو ڈالین پہر کہا دین **ف** اگر بکری کا بچہ کتّی کے دودہ سے پالا گیا ہو اسکا بہی
حکم جلالہ کا ہی کہانا اُسکا مکروہ ہی کراہت تنزیہی سے اور نزدیک بعضے
علما کے باندہنے کی مدّت ہر جانور جلالہ کی علیحدہ ہی چنانچہ اونٹ کو چالیس روز
اور گائی کو بیس روز اور بکری کو دس روز اور مرغی وغیرہ پرندے جانورونکو
تین روز بند کرنا چاہئی اور دانہ اور چارہ کہلانا اور نزدیک بعضون کے سب کو
تین روز غرض کہ باندہنے کی مدّت مین بہت اختلاف ہی اور اصح یہہ ہی کہ
جب تک گوشت سے بو نجاوے بند رکہین اور حلّت اور حرمت مین جلالہ کے
بہت سے قول مختلف علما سے روایت کئے ہین اصح قول یہہ ہی کہ بے باندہے

بہی مباح ہے لیکن باندہنا مستحب ہے اور مرغی باہر پہرنے والی کو کہانا مضایقہ
نہین ہے واللہ اعلم حُبَارٰی ایک دریائی جانور ہے جیسے کنجشک
اور بعضے سرخاب کہتے ہین اور بعضے بوقلمون بہی کہتے ہین بہت تیز پر ہوتا ہے
ایک شخص نے شہر بصرہ مین اُسکا شکار کیا تہا اُسکے پیٹ مین ایک سیاہ
دانہ تہا جو ملک شام مین ہوتا ہے اور یہہ جانور نادانی مین ضرب المثل ہے جیسے
عرب مین بولتے ہین کُلُّ شَیْءٍ یُحِبُّ الْوَلَدَ حَتَّی الْحُبَارٰی یعنے ہر چیز دوست رکہتی
ہے اپنے بچے کو یہان تک کہ حباری بہی حکم حلال ہے چنانچہ سفر السعادت مین
مجد الدین فیروزابادی نے لکہا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہایا ہے
خواص اگر اُسکا دل کوئی لیکر باندہی تو نیند اُسکو کم آوے اور اسکے پیٹ
مین ایک پتہر ہوتا ہے اگر اُسکو کوئی اپنے پاس رکہے احتلام اُسکو نہو اور
ناک سے خون نکلنا اور پیٹ کا جاری ہونا اُسسے کم ہوجاتا ہے حِرْبَا یعنے گرگٹ
اکثر آفتاب کیطرف مونہہ رکہتا ہے اسیواسطے اسکو آفتاب پرست کہتے ہین اور
بہت سے رنگ بدلتا ہے کبہی سبز اور کبہی سرخ اور کبہی زرد اور کبہی سیاہ نظر
آتا ہے اور اُسکی مادہ کو ام حُبین کہتے ہین اور اپنی جگہہ سے حرکت نہین کرتی
اور کہنکہورا اور بچہو وغیرہ کو شکار کرتی ہے اور اُسکا کاٹا کسی دوا سے اچہا نہین

حباری

حربا

ہوتا حکم سب کے نزدیک حرام ہے حمار الوحش یعنے گورخر تاریخ ابن خلکان
مین مذکور ہے کہ انتہا اُسکی عمر کی آٹھہ سو سال تک ہے۔ اور رنگ اُسکے
مختلف ہوتے ہین چنانچہ مٹیلے رنگ کا بڑی عمر والا ہوتا ہے حکم سبکے نزدیک
حلال ہے اور اُسکا جھوٹھا پاک ہے اور اسمین زکوة نہین ہے اور جو بچہ
دیسی اور جنگلی سے ملکے پیدا ہو حلت اور حرمت مین اپنی ماں کی تابع ہوتا ہے
امام اعظم کے نزدیک یعنے اگر ما حلال ہے تو بچہ بہی حلال ہے۔ اور اگر ما حرام
ہے تو بچہ بہی حرام ہے اُسکے نر کا کچھہ اعتبار نہین اور امام شافعی کے نزدیک
اُسکا عکس ہے یعنے بچہ باپ کا حکم رکھتا ہے اگر باپ حلال ہے تو بچہ بہی حلال
ہے اور باپ حرام ہے تو بچہ بہی حرام ہے اُنکے نزدیک ما کا کچھہ اعتبار نہین اور
امام شافعی کے نزدیک اگر جنگلی گدہا آدمیون مین ہل جاوے جیسا دیسی تو وہ بہی
حرام ہو جاتا ہے اور اگر دیسی وحشی ہو جنگلی مین مل جاوے تو وہ بہی حلال ہو جاتا
ہے اور امام اعظم کے نزدیک حلت اور حرمت اسی طور سے رہتی ہے
اس تغیر سے حلت اور حرمت مین فرق نہین ہوتا ہے **ف** کافی میں لکہا
ہے کہ جو جانور کہ دیسی اُسکا حلال ہے جنگلی اُسکا بہی حلال ہے اور اسیطرح
اُسکا عکس یعنے جس قسم کا جنگلی حلال ہے اس قسم کا دیسی حلال ہے مگر

جب کوئی دلیل قرآن اور حدیث سے اسکی حرمت پر پائی جاوے جیساکہ گدہے
مین پائی گئی اور جس جانور کا گوشت حلال ہے اوسکا دودہ بہی حلال **خواص**
اسکا گوشت غلیظ ہوتا ہے اور مواد سوداویکو زیادہ کرتا ہے اور اسکی آنکہہ
کیطرف دیکہنے سے آنکہہ کو صحت ہوتی ہے اور نزلہ دفع ہوتا ہے اور اسکے پتے
کا آنکہہ مین لگانا سرمہ کے طور پر آنکہہ کی روشنی کو زیادہ کرتا ہے اور جسکو مرض
پیشاب کر دینے کا ہو سوتے مین اسکو اسکا پتا کہانا مفید ہے اوس مرض کو
دفع کر دیتا ہے **حمار اہلی** یعنی دیسی گدہا جب تیس برس کا ہوتا ہے تب مادہ
کی خواہش کرتا ہے اور کوئی جانور سواے گہوڑے اور گدہے کے اپنے غیر جنس پر
نہین چڑہتا اور گدہی کے پالنے مین خرچ کم اور کام بہت نکلتا ہے **حکم** حرام ہے
سبکے نزدیک سواے امام مالک کے کہ انکے نزدیک مکروہ ہے اور یہہ اول اسلام
مین حلال تہا اور حضرت عبد اللہ بن عباس سے ایک روایت آئی ہے کہ
اسکا گوشت کہانا قحط مین درست ہے اور ملا علی قاری نے فرمایا ہے کہ تین
چیزین ایسی ہین کہ دو بار منسوخ ہوے ہین ایک قبلہ دوسرا متعہ تیسرا دیسی گدہا
اور اسکا دودہ پینا مکروہ تحریمی ہے کذا فی الہدایہ اور اسکے گرنے سے کنوان
نجس نہین ہوتا جب تک نمرے اور اسمین زکواۃ نہین ہے اور اگر گدہا آگے سے نماز

پڑھنے والیکے گذر جاوے تو حنفیہ کے نزدیک نماز نہین **خواص** اگر بچھو کے کاٹے ہوئیکو اُلٹا گدہے پر سوار کرین تو اسیوقت اُسکا درد گدہے کو منتقل ہو جاتا ہی اور اسیطرح اگر گدہی کے کان مین کوئی کہہ دیوے کہ مجھکو گدہی نے یا سانپ نے کاٹا ہی تو اسیوقت درد تہم جاوے واللہ اعلم **حَمام** یعنے کبوتر اسکی پیدایشی یہہ بات ہی کہ اگر ہزار کوس اُور جاوے لیکن اپنے گھر کو نہ بہولے اور وہان پہر آوے اور ایک دن مین تین ہزار کوس راہ طی کرتا ہی اور ایک عجیب بات یہہ ہی کہ نر سوائے اپنی مادہ کے اور مادہ سوائے اپنے نر کے دوسرے کیطرف خواہش نہین کرتے اور صحبت کے وقت بوسہ لیتے ہین **ف** کبوتر کا پالنا حق تعالی کی صنعت دیکھنے کو درست ہی اور اسیطرح وحشت کی دفع کے واسطے لیکن اُوڑانا کبوترونکا بُرا ہی جو کبوتر اُوڑاوے اُسکی گواہی امام ابوحنیفہ اور امام مالک رح کے نزدیک مقبول نہین ہی اسواسطے کہ بے وجہ شرعی جانور پر عذاب کرنا درست نہین ہی اور نزدیک امام شافعی کے فقط کہیل کود سے مردود الشہادت نہین ہوتا ہی اور چڑیونکی بیٹ کا بیچنا حنفیونکے نزدیک درست ہی اور شافعیونکے نزدیک نہین **خواص** کبوتر کا پالنا فالج اور سکتے اور بیخوابی کو مفید ہی اور مانع ہوتا ہی جنات کے آسیب کو اور اُسکا گوشت مبہی ہوتا ہی **حمار قبّان** ہدہد کو کہتے ہین اور

اصفہان مین خرخدا اور شیراز مین کہنک کہتے ہین یہہ ایک جانور ہے گول
جیسے دینار لپیٹ پچکا ہوا اور پیٹھہ قبہ دار ہوتی ہے اور چلنے کے وقت سوا
پیرون کے کوئی عضو اوسکا ظاہر نہین ہوتا اور اسکا سر پیٹھہ پر معلوم ہوتا ہے
اور ہاتہہ لگانے سے گول ہوجاتا ہے اور تری مین ہوتا ہے **حکم** حرام ہے خباثت
کی سبب سے **خواص** اوسکا گوشت یرقان اور پیشاب بند ہونیکو مفید ہے
اور اوسکا نام یاد دلانے سے تپ جاتی رہتی ہے حق تعالی کے حکم سے واللہ

حواصل

اعلم **حواصل** ایک چڑیا ہے دریائی بہت کہانے والی بڑے پوٹے کی چونچ
اوسکی بڑی اور چوڑی ہوتی ہے چنانچہ اوسکا پوست فاز بناتے ہین اور پیر
اوسکے مانند مرغابی کے اور مصر کیطرف بہت ہوتا ہے اور پانی سے نہایت
محبت رکہتا ہے اور اکثر مچھلی کہاتا ہے **حکم** امام نووی کے کلام سے بوجہا
جاتا ہے کہ حنفیونکے نزدیک حرام ہے اور امام رافعی جو شافعی مذہب ہین وے

سانپ

اسکے حلت کے قایل ہین **حیہ** یعنے سانپ نر اور مادہ دونوکو حیہ کہتے
ہین اور ابن خالویہ نے اوسکے سو نام لکہے ہین اور سانپ جب حضرت آدم علیہ السلام
کے ساتہہ جنت سے نکالا گیا تو اصفہانکی زمین پر گرا تہا اور اوسکی عمر ہزار سال کی
ہوتی ہے اور ہر سال ایک کہال اوسکے بدن سے اوترتی ہے جسکو کینچلی کہتے ہین

اور

اور تیس بیضے دیتا ہے اور بچھو کے کاٹنے سے مرجاتا ہے اور مولانا احد الدین صاحب
نے نفایس اللغات مین لکہا ہے کہ سانپ بے مارے نہین مرتا اور بہت اسکی قسمین
لکہی ہین جسکو منظور ہو اُسمین دیکھ لے اور سب قسمون سے بدتر افعی ہے دانت اسکے
اگر اوکہاڑ ڈالین تین دن کے بعد پہر جم آتے ہین اور دم اسکی اگر کاٹ ڈالین پہر
جم آتی ہے اور ننگے آدمی سے بہاگتا ہے اور جب اندہا ہوجاتا ہے تو انکہہ
اپنی سونف کے تازے درخت پر ملتا ہے انکہہ روشن ہوجاتی ہے اور نوشیروان کے
وقت مین ایک سانپ بچھو کے ظلم سے دادخواہ ہوا تہا اور ریحان کا بیج اپنے
مونہہ سے نکال کے ڈالدیا اس بیج کو بویا اور نوشیروان کو زکام بہت ہوتا تہا
اسکو یہہ مفید ہوا **حکم** حرام ہین سب قسمین اسکی اور امام شافعی کے نزدیک مکروہ
ہے اور سانپ کے مارنے کا حکم ہے شریعت مین لیکن وجوب کے طور پر نہین **مسئلہ**
اگر سانپ کسی چیز مین گر کے مرجاوے تو وہ نجس نہین ہوتی امام اعظم کے نزدیک
اور امام ابو یوسف کے نزدیک اگر اتنا بڑا ہو کہ اسمین خون بہنے والا ہو تو چیز نجس
ہوجاتی ہے اور اگر ایسا نہین ہے تو نہین اور چہوٹے سانپ کی کہال دباغت سے
پاک نہین ہوتی اور سانپ کی کیچلی پاک ہے کذا فی الزیلعی والبحر الرائق اور
سانپ کے منتر مین اگر کوئی لفظ شرک کی نہو تو کرنا اسکا مضایقہ نہین **خواص**

اگر سانپ کی کینچلی کپڑون مین رکہے تو ان کپڑونکو چوہا نہین کاٹتا **خُطّاف**
یعنے ابابیل اور اسکو زوّار ہند بہی کہتے ہین اور اسکی قسمین بہت ہین اور حرم
شریف مین مسجد کی چہت مین انکے گہونسلے ہین اور بعضونے گمان کیا ہی کہ
طیرًا ابابیل سے مراد یہی ہی **حُکم** حنفیون کے نزدیک حلال ہی اور شافعیونکے
نزدیک حرام **خواص** اسکے پتّے کو اگر سفید بال پر لگادے تو سیاہ ہوجاوے
اور اگر اسکے دلکو خشک کرکے پیس کر کہادین تو قوت باہ کو زیادہ کرتا ہی اور
اور اسکا گوشت نیند کو کہوتا ہی **خُفّاش** یعنے چمگادڑ کہتے ہین کہ چہوٹے کو
خفّاش اور بڑیکو وَطوَاط کہتے ہین اور اسکی مادہ کو حیض آتا ہی اور پرند جانور مین
یہہ بچہ جنتی ہی دوسرے سب انڈے دیتے ہین اور یہہ بیٹ منہہ سے کرتا ہی
اور بچہ کو دودہ پلاتا ہی اور حضرت عیسی علیہ السّلام نے اسکو حق تعالی کے
حکم سے بنایا تہا اسواسطے اسکو مرغ مسیحا کہتے ہین واللّٰہ اعلم **حُکم** سبکے نزدیک
حرام ہی **خواص** شہوت کے وقت اگر اسکے دلکو اپنے پاس رکہے تو باہ کو
قوت دیتا ہی اور اگر اسکا خون بچہ کے ناف کے نیچے مل دیوین تو بال
اسجگہہ نہ نکلین **خنزیر** یعنے سور یہہ جانور علف خوارونمین داخل ہی اسواسطے
کہ گہاس کہاتا ہی اور درندونمین بہی داخل ہی اسواسطے کہ دانت پہاڑنیوالے

اکہنا ہی

رکہتا ہی اور مُردار ہی ہی اور شہوت بہت رکہتا ہی **حکم** گوشت اور بچیا
اور رکہنا اُسکا سب حرام ہی اور اگر کوئی چیز اُسکے خون یا لعاب سے
پلید ہو جاوے تو تین مرتبے دہونے سے پاک ہو جاتی ہی امام اعظم کے
نزدیک اور امام شافعی کے نزدیک سات مرتبے دہونے سے پاک
ہو جاتی ہی اور جو موزہ سور کے بال سے سیا گیا ہو اُسکو پہن کے نماز
پڑہنا درست نہین اور مسح اُسپر درست ہی اور اُسکے بال سے فائدہ لینے مین
اختلاف ہی **خواص** اگر اُسکی ہڈیکو جلا کر پیس کر ناسور پر ملین تو ناسور
اچہا ہو جاوے **خنزیر بحری** یعنے دریائی سور **حکم** امام اعظم کے نزدیک
حرام ہی اور شافعیون کے نزدیک حلال **ف** امام مالک رح سے پوچہا
گیا کہ دریا مین سور ہی آپنے فرمایا نہین بلکہ عرب لوگ اُسکو دُلفین بولتے ہین
اور وہ ایک قسم مچہلی کی ہی بہری مشک کی شکل **خنفسا** یعنے کہنکہجورا اور
بعضون نے کہا ہی گوبر کا کیڑا اُسکی کیتنے قسمین ہین **حکم** حرام ہی خباثت کی سبب
سے اور حشرات مین سے ہی کذا فی البرجندی اور اُسکا مارنا امام شافعی کے
نزدیک مکروہ ہی اور امام اعظم کے نزدیک اگر کوئی غرض ہو تو مباح ہی اور اگر نہین تو
نہین **خیل** یعنے بہت گہوڑے اس لفظ سے واحد نہین آیا ہی اور گہوڑیکو دلیل

رکہنے سے اور اسپر بوجہہ لادنے سے حدیث شریف مین منع آیا ہی اور گہوڑے
پر پہلے حضرت اسمعیل علیہ السلام سوار ہوے ہین اور حضرت جبرئیل علیہ السلام کے
گہوڑے کا نام حَیزُوم ہی اور حضرت انس رضی اللہ تعالی عنہ سے روایت آئی
ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دنیا کی چیزونمین عورتو کے بعد گہوڑا بہت
مرغوب تہا **حکم** امام شافعی اور امام احمد بن حنبل اور صاحبین اور بہت متقدمین کے
نزدیک حلال ہی اور امام اعظم سے بہی ایک روایت اسی طور پر آئی ہی اور
دوسری روایت مین مکروہ تحریمی ہی اور امام مالک کے نزدیک مکروہ تنزیہی اور علماء
حنفیہ کے نزدیک بہی اختلاف ہی کہ اسمین کراہت تنزیہی ہی یا تحریمی کذا فی الہدایہ
ومطالب المومنین اور اصح تنزیہہ ہی کذا فی الکافی اور محیط مین تندرست گہوڑے کو
ذبح کرنا مکروہ لکہا ہی اور مریض کو حلال کرنا ہی اجماعًا اور گہوڑے مین زکوۃ نہین ہی یہی
مذہب مختار کذا فی الزیلعی **خواص** دوسرے درجہ کے آخر مین گرم ہی اور خشک
اسکے گوشت کے کہانے سے شجاعت پیدا ہوتی ہی اور سرد مزاج والیکو اسکے
کباب دودہ کے ساتہہ کہانے سے باہ کو قوت دیتے ہین اور اگر گہوڑے کے دانت
بچہ کے باندہوین تو اسکے دانت بے رنج نکل آوین اور اگر اسکی لید کی دہونی دیوین تو
لڑکا جلد پیدا ہو جاوے **دُلبسی** یعنی کہندریا جہوتی چریا ہوتی ہی خوش وضع

خوب

خوب صورت اور اکثر پیالے مین یا طاقچہ مین بیضے دیتی ہی **حکم** سبکے نزدیک حلال ہی **خواص** منہاج والینے کہا ہی کہ یہہ خشکی کے جانور ونمین افضل ہی اور طبیعت اسکی گرم خشک ہی **دُبّ** یعنے ریچہہ اُسکی مادہ منہہ سے بچہ جنتی ہی اور عورت سے صحبت کرتا ہی اور عقل بہت رکہتا ہی **حکم** حرام ہی اسواسطے کہ پہار نیوالے جانورونمین سے ہی اور امام مالک کے نزدیک مکروہ ہی **خواص** اگر اُسکا پتا سیدہی ران پر باندہ کے عورت سے صحبت کرے تو امسال زیادہ ہووے اور اگر شریر لڑکے پر اُسکا چمڑا باندہ دیوین تو اُسکی شرارت جاتی رہے **دُجاجہ** دال پر تینو حرکتین پرہنا درست ہی ایک کو دجاج کہتے ہین یعنے مرغی مذکر اور مونث دونو اسنام مین یکسان ہین کچہہ فرق نہین سوائے سیار کے کسی سے نہین درتی **حکم** حلال ہی اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بہی کہایا ہی بعد چند روز بند کرنے کے اور اگر مری مرغی سے بیضہ نکل آوے تو اسکا کہانا درست ہی کذا فی الذخیرہ **خواص** مرغ جوان کا گوشت کہانا عقل کو زیادہ کرتا ہی اور آواز کو صاف کرتا ہی مگر ہمیشہ کہانا اُسکا بواسیر اور نقرس پیدا کرتا ہی اور اُسکی آنتونمین ایک پتہری ہوتی ہی اگر وہ مرگی والیکو باندہ دیوین تو اچہا ہو جاوے اور جو اپنی گردن مین لٹکا دے تو قوت

باہ کو زیادہ کرے اور اسکا پتّے کی طلا کرکے عورت سے صحبت کرنا لذّت دیتا ہے

دَرّاج یعنے ایک چڑیا ہی مشہور حکم سبکے نزدیک حلال ہی دَلَق معرب ہی دَلَہ کا — تیتر

ایک جانور ہی چھوٹا جیسے بلّی روس اور بلغار کیطرف ہوتا ہی اسکے کہال کی پوستین — وشق

بناتے ہین حکم شافعیون کے نزدیک حلال ہی اور حنفیون کے نزدیک حرام

کذا فی الکنز العباد دُلدُل بڑے خارپشت کو کہتے ہین کذا فی القاموس جسکو ہندی مین — سیاہی

ساہی اور دُلدل دَلدَال سے نکالا گیا ہی جو اضطراب کے معنوی مین ہی اسیواسطے

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے خچر کو دلدل کہتے ہین کہ بڑا تیز رفتار تہا اور اسکندریہ کے

حاکم نے بطور ہدیہ کے آپ کیواسطے بہیجا تہا رنگ اسکا سفید تہا مایل بسیاہی اور دُلدل

اور قُنفُذ مین فرق ایسا ہی جیسا کہ گای اور بہیس مین اور یہہ جانور شام اور عرب

اور عراق کیطرف بہت ہوتا ہی حکم حلال ہی امام شافعی کے نزدیک اور حرام ہی

حنفیون کے نزدیک دِیک یعنے مرغ اپنے بچے سے الفت نہین رکہتا اور ایک مادہ پر — مرغ

بند نہین رہتا اور احمق ہوتا ہی لیکن ایک عجائبات سے یہہ ہی کہ راتکے وقتونکو خوب

پہچانتا ہی اور شافعیونکے نزدیک جس مرغ کا بولنا تجربے مین آچکا ہو کہ اپنے وقت

مقرر سے خطا نہین کرتا ہی تو اسکے آواز پر اعتماد کرکے نماز کا وقت معلوم کرلینا جایز ہی

اور حدیث مین آیا ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی کہ آسمان پر ایک مرغ ہی

جب وہ آواز کرتا ہے تو سب مرغ آواز کرتے ہین آور آپ نے یہہ بہی فرمایا ہے
کہ سفید مرغ مجہہ پر درود بہیجا کرتا ہے اور یہہ بہی فرمایا ہے کہ جب مرغ کی آواز سنو تو
دعا مانگو اسواسطے کہ یہہ فرشتے کو دیکہہ کر آواز کرتا ہے **حکم** سبکے نزدیک حلال
ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بہی کہا ہے **خواص** جو عورت جنتی نہو
اسکو اسکے خصیے بہون کر پاک ہونے سے تین دِن پہلے کہلا دین اور بعد پاک ہونے کے
اُسکا خاوند اس سے صحبت کرے حق تعالی کے فضل سے حاملہ ہو جائیگی اور اگر کوئی مرد
اپنے بازو پر باندہے تو وقت صحبت کرنے کے تیزی اور سختی حاصل ہووے اور اگر اُسکا
خون شہد کے ساتہہ جوش کرکے مار پر طلا کرین تو قوت باہ زیادہ ہووے اور اگر اسکے
خصیے کسی مرغ کے باندہ دیوین تو لڑائی مین سب پر غالب رہے **ذُباب** یعنی
مکہی **حکم** حنفیون کے نزدیک حرام ہے اور امام غزالی نے فرمایا ہے اگر مکہی
چیونٹی کہانے مین پک جاوے تو اوسکا کہانا مباح ہے اور حدیث شریف مین
آیا ہے کہ اگر مکہی کہانے مین گر پڑی تو اُسکو غوطہ دیکر پہینک دو اسواسطے کہ
ایک پر مین اُسکے زہر ہے اور دوسرے پر اُسکی دوا ہے **ذِئب** یعنی بہیڑیا اسکے
عجیب و غریب حالتون سے ایک یہہ ہے کہ وقت سونے کے ایک آنکہہ بند کرکے
سوتا ہے اور دوسری آنکہہ پاسبانی کیواسطے کہلی رکہتا ہے اور کتا ہی مارو لیکن

آوازنہین کرتا اور ایک کوس مسافت سے مردار کی بو سونگھتا ہی **حکم**
سبکے نزدیک حرام ہی اسواسطے کہ پہارنیوالے جانورونمین سے ہی **خواص**
اگر اسکا سر کبوتر خانہ مین لٹکا دیوین تو بلی نہ آوے اور اسکی سیدہی آنکھہ اگر
کوئی شخص اپنے پاس رکہے تو کسی سے نڈرے اور اسکا پتا اگر پانی مین گہس کے
تارنے پر ملین تو عورت اس سے محبت کرے اور اگر اسکی کہال سے نقارہ
مڑہ کر بہت سے نقارونمین بجاوین تو سب نقارے پہٹ جاوین اور اگر اسکے
پیشاب پر کوئی عورت پیشاب کرے تو پہر کبہی حاملہ نہووے کذا فی البرہان القاطع
اور دم گرگ کنایہ ہی صبح کاذب سے اور گرگ بند کنایہ ہی گرفتاری سے
اور گرگ آشتی کنایہ مکر اور فریب سے رَخَمہ ایک چڑیا ہی سیاہ رنگ
مردار کہانیوالی اسکے سر پر ریشہ اور پر نہین ہوتا اور اسکی چونچ زرد ہوتی ہی
حیوۃ الحیوان مین لکہا ہی کہ گدہ کے مشابہہ ہوتی ہی بڑے جسم کی جنگلونمین
یا پہاڑونمین رہتی ہی اور بنگالہ اور ہند مین ندیونکے قریب اکثر پاتے ہین اور
حماقت مین پر ہوتی ہی اسیواسطے امام شعبی نے فرمایا ہی کہ رافضے اگر چارپائے
ہوتے تو گدہے ہوتے اور اگر پرندونمین ہوتے رَخَمہ ہوتے **حکم** حرام ہی
اسواسطے کہ مردار کہاتی ہی کذا فی الہدایہ **زَرَافہ** اور فارسی ریکو شتر د

بہی

بہی پرہتے ہین ایک جانور ہی عجیب اور غریب شکل اور صورت مین چنانچہ سر اور گردن
اُسکا مانند اونٹ کے اور ہاتہہ پیر اسکے مانند گانی کے اور بدن اُسکا مانند شیر کے
اور حبش کے ملک مین ہوتا ہی **حکم** امام نووی فرماتے ہین کہ حرام ہی اور
ابوخطّاف نے بہی جو حنبلی مذہب کے عالم ہین اُسکو حرام کہا ہی اور ایک عالم
نے شافعیون کے جنکا نام حسین ہی اسکو حلال کہا ہی اور بغوی نے اُسپر فتوی دیا
اور یہی مذہب ہی امام مالک اور امام احمد حنبل رح کا اور حنفیون کے قاعدے
بہی اسکی حلت ہی کو چاہتے ہین **زُرزُور** یعنے مینا طوطے کی طرح باتین
کرتی ہی اور برہان مین لکہا ہی کہ ایک چڑیا ہی خوش آواز اسکی آواز کو چوتارے
باجے سے مشابہت دی ہی اور حیوة الحیوان مین کہا ہی کہ ایک قسم چہوٹی
چڑیون سے اور بعضون نے کہا ہی کہ بلبل ہی **حکم** حلال ہی **خواص** اُسکا گوشت
قوت باہ زیادہ کرتا ہی **زُنبُور** یعنے بہڑ اور اُسکی قسمین بہت ہین سرخ
اور سیاہ اور زرد **حکایت** ابو مختار سہمی نقل کرتے ہین کہ چند آدمی سفر مین
باہم جاتے تہے اُنمین سے ایک حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کو برا کہتا
چلا جاتا تہا ایک جگہہ ٹہرے اور یہہ شخص پاخانہ کو گیا شہد کی مکہیون نے اسکو
گہیرا اور اسقدر کاٹا کہ یہہ شخص مرگیا اور ہمراہیون کو کچہہ نہ چہیڑا **حکم** حرام ہی اور اُسکا

مارنا مستحب ہے لیکن جلانا اسکا منع ہی اور یہی اس زمانے مین مروج ہی **سَرطان** یعنے کنگٹا اسکی انکہین کندہو نپر ہوتی ہین اور مونہہ سینے مین اور آٹہہ پیر ہوتے ہین **حکم** حلال ہی امام مالک کے نزدیک اور ایک روایت مین امام شافعی سے اور ابو حنیفہ کے نزدیک حرام اور خشکی کا کنگٹا بہی حرام ہی **خواص** اگر اسکو میوے کے درخت پر لٹکا دیوین تو اس درخت مین پہل بہت آوین اور اسکا گوشت سل اور دق والیکو مفید ہی **سِلحَفات** یعنے کچہوا جسوقت اسکو مادہ کی خواہش ہوتی ہی اور مادہ راضی نہین ہوتی تو ایک تنکا کہاس کا مونہہ مین لیتا ہی اسیوقت مادہ اس سے راضی ہو جاتی ہی **حکم** امام شافعی اور امام مالک کے نزدیک حلال ہی اور ابو حنیفہ کے نزدیک حرام **خواص** اسکے دم کا ٹکرا پاس رکہنے سے قوت باہ زیادہ ہوتی ہی **سُمانی** یعنے بٹیر زمین مین ہوتی ہی اور بے اوڑائے نہین اوڑتی **حکم** سبکے نزدیک حلال ہی **خواص** گرم خشک ہی کہانے بہت ہی اور بدن کو فربہ کرتی ہی اور عورتونکی شہوت اسکے کہانے سے زیادہ ہوتی ہی **سَمَک** یعنے مچہلی اسکی قسمین اتنے ہین کہ سوا حق تعالی کے کوئی نہین جانتا اسکی زندگانی پانی مین ہی اور کبہی جو خشکی مین رہے اسکو بہی مچہلی کہتے ہین جیسے ریگ ماہی جسکو سقنقور کہتے

ہین حکم مچھلی کی سب قسمین حلال ہین امام اعظم کے نزدیک سوا طافی کے
یعنے آپہی مر کے اولٹ جاوے اور دوسرے دریائی جتنے جانور ہین سب حرام ہین
اور شرح وقایہ وفتاوے واقعات والے نے مار ماہی کو بھی حلت سے نکال ڈالا
ہے اور حیوۃ الحیوان مین لکھتا ہے کہ حلال ہے باتفاق اور شافعیون کے نزدیک
مذہب اصح یہہ ہے کہ سب جانور حلال ہین سوا گنگٹے او مینڈک اور مگر کے کذا فی
حیوۃ الحیوان اور شیعون کے نزدیک سوا سفنے والی مچھلی کے سب حرام ہین اور
امام مالک کے نزدیک تمام جانور دریائی بے ذبح مباح ہین **خواص** سرد ہے
اوّل درجہ مین اور تر دوسرے مین اور اسکا گوشت مقوی باہ کا اور دافع نزلہ کے
پانی کا ہے **سمع** یعنے بھیڑئے کا بچہ گرگ سے کذا فی المنتخب اور اسکو سختی  [illegible]
گرگ کی اور جرأت کتّے کی ہوتی ہے اور کبھی بیمار نہین ہوتا اور بے سبب مرتا
نہین اور ہوا کے مانند دوڑتا ہے اور تیس گز سے زیادہ کودتا ہے **حکم** حرام ہے
**سمور** جنگلی جانور ہے اسکے کھال کی پوستین بناتے ہین اور حیلہ سے اسکو پکڑتے  سمور
ہین اسکا گوشت بہت خوب ہوتا ہے ترک لوگ اسکو کھاتے ہین اور اسکی
کھال کو دباغت نہین کرتے وہ قیمتی ہوتی ہے اور نہایت نرم اور بہتر **حکم** حلال
ہے شافعیون کے نزدیک اور حنفیون کے نزدیک حرام **سنجاب** ایک  سنجاب

جانور ہی ترکستان مین ہوتا ہی گہوس کی برابر ہوتا ہی یا کچہہ اور بڑا بال اسکے
نہایت نرم ہوتے ہین اور سب سے بہتر ابلق رنگ کا ہوتا ہی **حکم** حلال ہی
شافعیون کے نزدیک اور حرام ہی حنفی مذہب مین اسکی کہال پاک ہوتی ہی
اور امام شافعی کے نزدیک بے ذبح پاک نہین ہوتی **شاہین** چرغ کو کہتے ہین
اوپر سے نیچے بڑی جلد اُترتی ہی جیسے تیر اور بعضون نے وجہ تسمیہ کی یون بیان
کی ہی کہ عادت اسکی میانہ روی ہی یعنے نہ پیٹ بہر کہاتی ہی اور نہ بہوکی رہتی ہی
**حکم** حرام ہی اسواسطے کہ پنجے سے شکار کرتی ہی **شِقِرّاق** ایک چریا ہی
مکہ معظمہ کیطرف ہوتی ہی اسپر سرخ سبز سفید خط ہوتے ہین اسکو سبزک بہی کہتے
ہین ایک کلغی اسکی سر پر ہوتی ہی ہدہد کیطرح **حکم** حنفیون کے نزدیک
حرام ہی اور بعضے شافعیون کے نزدیک حلال **خواص** اُسکا گوشت گرم ہی
اور ریاح غلیظ کو مفید اور اسکے پتّے کی طلا سے سفید بال سیاہ ہوجاتے ہین **شُہَار** حر
یعنے چیل **حکم** حرام ہی اسواسطے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکے مارنے کو حکم
فرمایا ہی اور اس سے مراد یہہ ہی اُسکا کہانا حرام ہی **خواص** جس گہر مین
چیل رہتی ہی سانپ بچہو اُسمین نہین آتا **صَرَارَہ** یعنے جہینگر ایک جانور ہی
ٹڈی سے بہی چہوٹا سبز رنگ ہوتا ہی اور سبزے مین رہتا ہی اور آواز بُری کرتا ہی

حکم حرام ہے صُرَد یعنے لٹورہ جریون کا شیر عاشوریکے دن سب پرندونسے
پہلے روزہ رکہا تہا حکم امام مالک لے اور بعض شافعیون کے نزدیک حلال ہے
اور امام اعظم اور اکثر شافعیون کے نزدیک حرام صَعوہ یعنے ممولا ایک چہوٹی
چڑیا ہے کذا فی القاموس حکم سبکے نزدیک حلال ہے خواص اسکا گوشت
گنجشک کی خاصیت رکہتا ہے صَقَر یعنے شکرہ اور پہلے جس شخص نے اُس سے
شکار کیا بہرام تہا حکم حرام ہے اور مالک کے نزدیک حلال خواص اُسکا مزاج
شاہین سے خشک اور خنک زیادہ ہے ضَبُع یعنے بجّو حماقت اور نادانی مین
مشہور ہے حکم امام شافعی اور امام احمد حنبل کے نزدیک حلال ہے اور امام
مالک اور امام اعظم کے نزدیک مکروہ ہے خواص گرم خشک ہے
طاؤس یعنے مور اور اُسکی دعا یہہ ہے اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِي الْاِيْمَانَ وَالْعَمَلَ حکم
اصح یہہ ہے کہ مذہب حنفی اور مالکی مین حلال ہے اور امام شافعی سے دو روایت
ہین اور امام احمد حنبل کے نزدیک حرام طیہوج مُعرّب ہے تیہو کا ایک جانور ہے
کبک کی مشابہ لیکن اس سے چہوٹا ملتا ہوا تیتر سے اور بعضون نے ان تینونکو
ایک ہی قسم کہا ہے حکم سبکے نزدیک حلال ہے خواص اُسکا گوشت مبہی
ہے اور حار رطب ہے اور بعضون کے نزدیک معتدل ہے اور یہی صحیح ہے

ہرن

ناتوان اور ضعیف کیواسطے بہت مفید ہی **ظبی** یعنی ہرن اور جو ہرن کہ
نافہ دار ہوتا ہی رنگ اوسکا سیاہ اور بہت بڑا ہوتا ہی اور اگلے دانت
اسکے سفید ہوتے ہین مونہہ سے باہر نکلے ہوے اور اکثر تبت کے ملک
مین ہوتا ہی اور مشک خون ہی کہ اسکے ناف مین جمع ہوتا ہی **حکم**
ہر قسم اسکے حلال ہی اور مشک طاہر ہی اور استعمال کرنا اسکا درست ہی
اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بہی استعمال فرمایا ہی **خواص** گرم
خشک ہی اور اسکے سینگہ کی دہوین سے کیڑے کاٹنے والے بہاگتے ہین
اور اسکے پتے کا پانی کان کے دردکو مفید ہی **عُصفُور** یعنی چڑیا جو گہر وغیرہ مین

چڑیا

رہتے ہی اور اجاڑ شہر مین نہین رہے اور پے در پے سو مرتبے تک مادہ پر
چڑہتا ہی اسیواسطے اسکی عمر بہت تہوڑی ہوتی ہی ایک سال تک
جیتا ہی **حکم** حلال ہی اور اسکو مول لینا چہوڑ دینے کیواسطے درست نہین ہی
**خواص** امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا ہی کہ چار چیزین باہ کو قوت دیتے
ہین ایک چڑیا خانگی اور دوسری اطریفل کبیر اور تیسری پستہ اور چوتہی اخروٹ
اور چار چیزون سے عقل زاید ہوتی ہی کم بولنا یعنی بیفائدہ بک بک نکرنا اور
نیکون کی صحبت مین بیٹہنا اور علم پر عمل کرنا اور کسی سے سوال نکرنا اور چار

چیزدن سے بدن کو قوت حاصل ہوتی ہے دودہ پینا اور خوشبو سونگہنا اور
اکثر غسل کرنا بے احتیاج نہانیکے اور کتان کا پہنا اور چار چیزون سے بدن ضعیف
ہوتا ہے جماع کی کثرت کرنا اور رنج کرنا اور سونیکے بعد پانی پینا اور کہٹائی کا
کہانا **عُقاب** یعنے بحری ایک چڑیا ہے شکاری ارسطو نے لکہا ہے کہ ہر
برس بحری چیل ہو جاتی ہے اور چیل بحری اور بعضے کہتے ہین کہ بحری مادہ کا
نام ہے اور اپنے غیر جنس سے جفت ہوتی ہے **حکم** حرام ہے اور اسکا
مارنا بعضون کے نزدیک مستحب اور بعضون کے نزدیک نہ مستحب ہے نہ مکروہ
**خواص** اگر اسکے پر جلاوین تو اسکی بو سے سانپ بہاگ جاتے ہین
**عقرب** یعنے بچہو اور بچہو مردیکو نہین کاٹتا ہے اور اگر سانپ یا خچر یا بیل کو
کاٹے تو مرجاتے ہین **حکم** حرام ہے بالاتفاق اور نزدیک امام مالک کے مکروہ
تحریمی ہے اور حدیث شریف مین آیا ہے کہ اَعُوذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ
مِن شَرِّ مَا خَلَقَ اِس دعا کو جو شخص پڑہے تو بچہو اور سانپ وغیرہ سے حق تعالے
کی پناہ مین رہے **عَقعَق** ایک پرندہ ہے ابلق رنگ کوے کی قسم سے **حکم**
امام مالک اور حنفیون اور بعضے حنبلیون کے نزدیک حلال ہے در شافعیون
دو قول منقول ہین اور نزدیک امام احمد حنبل کے اگر نجاست کہاتا ہو تو

اُسکے کہانے مین کچہہ مضایقہ نہین ہے **ف** اگر کوئی شخص عقعق کی
آواز سنکے سفر سے لوٹ آوے تو کافر ہو جاتا ہے کذا فی نصاب الاحتساب
**عَنکَبُوت** یعنے مکری **حکم** حرام ہے اسواسطے کہ حشرات مین سے ہے
**غُراب** یعنے کوّا اسکی کئی قسمین ایک کہیت کا دوسرا پہاڑی تیسرا
جنگلی جو تہا اعصم جو ابلق ہوتا ہے اور یہہ قسم بہتر اور نادر الوجود ہے چنانچہ
رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نیک بخت عورتون کو اسکے ساتہہ تشبیہ دی ہے
اور غراب البین جنگلی کوّے کو کہتے ہین **حکم** حنفی مذہب مین سوا کہیت کے کوّے کے
جو فقط دانہ کہاتا ہے اور عقعق سکے دوسری قسم حلال نہین ہے اور بعضے شافعی
عقعق کو بہی حرام کہتے ہین اور امام ابویوسف نے مکروہ کہا ہے امام رافعی نے غداف
کو یعنے سیاہ کوّے کو حلال کہا ہے اور امام مالک کے نزدیک یے سب قسمین
حلال ہین واللہ اعلم **خواص** اگر سیاہ کوّے کو معہ اسکے پر سر کے مین ڈال دین
اور اس سے خضاب کرین تو بال سفید سیاہ ہو جاوین **غنم** یعنے بکری ایکدن
عرب کے لوگ آپسمین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو فخر کرنے لگے اونٹ
اور بکری مین یعنے اونٹ والے آپ کو اچہا کہتے تہے اور بکری والے آپکو رسول
اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تواضع اور انکساری بکری والومین ہے اور تکبر

اور غروراونٹ والونمین **حکم** سبکے نزدیک سب قسمین اُسکی حلال ہین
**مسئلہ** اگر دودہنے کے وقت دودہ مین مینگنی بکری کی گر پڑے اور اسیوقت
فورًا نکال ڈالی جاوے تو دودہ ناپاک نہین ہوتا اور ثات چیزین مکروہ تحریمی
مین خونؔ پتاؔ ذکرؔ خصیتینؔ فرجؔ غددؔ مثانہؔ **فارہ** یعنے چوہا سب
جانورونسے بہہ بڑا موذی ہی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکو فاسق
کہا ہی اور اسکے مارنے کا حکم دیا ہی **حکم** سب قسمین اسکی حرام ہین
مگر جنگلی چوہا شافعیون کے نزدیک حلال ہی **ف** چوہے کا جہوٹہا مکروہ
ہی اور پیشاب اُسکا نجس نہین ہی اگر کسی چیز مین چوہا گر پڑے اور جیتا
نکال ڈالا جاوے تو اس چیز کا کہانا مکروہ ہی اور اگر گہی مین چوہا گرا اور مرگیا
تو اسکے گرد کا گہی نکال کر پہینک دیوین اور باقی کہاوین کذا قالوا **خواص**
چوہا سمُ الفار کے کہانے سے مرجاتا ہی اور اگر چوہی کی آنکہہ مسافر اپنے
ٹوپی یا پگڑی مین باندلیوے تو راہ چلنا اسپر آسان ہوجاوے اور اگر اسکی دم گہر مین
گاڑ دیوین تو وہان چوہے نہ اوین **فاختہ** ایک چڑیا ہی مشہور اور بعضونکے
نزدیک قمریکو کہتے ہین عمر اُسکی چالیس برس کی ہوتی ہی اور آدمی سے بہت
اُنس رکہتی ہی اور خوش آواز ہوتی ہی **حکم** حلال ہی لیکن اُسکا نہ کہانا

مستحب ہے **خواص** بیٹ اسکی اگر کسی بچے مرگی والیکے گلے مین تعویذ کے طور پر لٹکا دیوین تو اسکی مرگی جاتی رہے اور اسکا خون کبوتر کے خون کے ساتھہ ملا کر لگانے سے برص کو دفع کرتا ہے **فرس البحر** یعنے دریائی گھوڑا نیل مین ہوتا ہے پیشانی اسکی مانند گھوڑے کے اور سم پھٹے ہوے مانند گائے کے اور دم چھوٹی مانند سور کے چوڑا مونہہ کہال بہت موٹی ہوتی ہے اور اکثر آدمیونکو ہلاک کرتا ہے **حکم** حلال ہے امام شافعی کے نزدیک اور بعضون نے کہا ہے کہ بالاتفاق حرام ہے کذا فی المعدن **خواص** اگر اسکو کسی جنگل مین دفن کردین تو اس نواح مین آفت نہ آوے اور اگر اسکی کہال جلا کر ورم پر باندہین تو ورم دور ہو جاوے **فنک** دَلَق کو کہتے ہین جو دَلہ کا معرب ہے کہال اسکی سب کہالونسے بہتر اور معتدل مزاجونکے موافق ہوتی ہے کذا فی المنتخب سنجاب سے زیادہ گرمے مین اور سمور سے رطوبت مین زیادہ ہوتی ہے **حکم** امام شافعی کے نزدیک حلال ہے اسواسطے کہ طیبات سے ہے اور ابو حنیفہ کے نزدیک حرام ہے اسواسطے کہ درندونمین سے ہے جیسے لومڑی **فہد** یعنے چیتا اسکی مادہ نر سے زیادہ شکاری ہوتی ہے اسلیونے کہا ہے کہ شیر اور تیندوے سے ملکر چیتا پیدا ہوا ہے اور اسکا مزاج مانند تیندوے کے

ہوتا ہے اور اسکی طبعیت مانند کتے کے **حکم** حرام ہے لیکن بیچنا اور خریدنا اور شکار
کرنا یہہ سب درست ہے **خواص** گوشت اسکا ذہن کو تیز کرتا ہے و خون اسکا
حماقت پیدا کرتا ہے اور اسکے بلینا بچے کے ڈالنے سے جو بے بہاگتے ہین **فیل** یعنے
ہاتھی اور ابرہ کے ہاتھی کا نام محمود تہا اور کنیت اسکی ابوعیاش اور ہاتھی پانچ سال کے
بعد جفتی کے لایق ہوتا ہے اور اسکے حمل کی مدت دو سال ہے جیسے آدمی کی نومہینے
اور اسکی کہال دباغت سے پاک ہوتی ہے اور اسکے دانت پاک ہوتے ہین رسول اکرم
صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت فاطمہ رضہ کیواسطے ہاتھی دانت کے کنگن خرید کئے تہی اور آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس کنگہی تہی ہاتھی دانت کی اور اسکے سونڈ کا پانی نجس ہے **حکم**
حرام ہے **خواص** اگر اسکی ہڈی بچے کے گردن مین ڈالین تو رونے سے باز رہتا ہے
**قاقم** ایک جانور ہے چہوٹا سنجاب کے مشابہ اور طبعیت مین سنجاب سے بہت سرد
اور کہال اسکی سپید ہوتی ہے جیسے فنک کی اور اسکی قیمت سنجاب سے زیادہ ہوتی
ہے **حکم** حرام ہے مذہب حنفی مین اسواسطے کہ دانت پہاڑنیوالے رکہتا ہے اور امام شافعی
کے نزدیک حلال ہے اسواسطے کہ طیبات سے ہے **قبج** یعنی چکور طرح طرح کی آواز
کرتا ہے اور اسکی دو قسمین ہین ایک قسم وہ جسکے پیر اور چونچ سُرخ ہوتے ہین اور دوسری
قسم وہ جسکے پیرون مین سپیدی اور سبزی ہوتی ہے اور قدر وہی اسی قسم سے ہے لیکن

ہاتھی

قاقم

قبج

قرابادین کبیر مین لکہا ہی کہ تدرو لوگکو کہتے ہین واللہ اعلم **حکم** حلال ہی سبکے نزدیک
ایک شخص نے اسکے کباب کرکے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ہدیہ بہیجا تہا **قُبَّرہ**
یعنے چنڈول ایک چڑیا ہی چہوٹی رنگ اُسکا سرخی مایل ہوتا ہی ابوالملیح اسکی کنیت ہی
**حکم** سبکے نزدیک حلال ہی **خواص** اسکا گوشت دستونکو بند کرتا ہی اور باہ زیادہ
کرتا ہی **قُراد** یعنے کلّی ایک کیڑا ہی کہ اونٹ اور گای اور بکری وغیرہ پر چمٹ جاتی
ہی اور خون اُسکا پیتی ہی جیسے پسو **حکم** حرام ہونیکے سبب سے اور محرِم کو اپنے اونٹ یا گدہی
سے چہوڑا اُڑان جایز ہی **قَطَا** جسکو فارسی مین سنگخوارہ کہتے ہین ایک چڑیا ہی چہوٹی سیاہ
رنگ کی کئی پر سینگہہ کیطرح اسکے سر پر ہوتے ہین اور مخزن الادویہ مین ہندی اسکی
لوا لکہا ہی **حکم** سبکے نزدیک حلال ہی **خواص** دوسرے درجے کے آخر مین گرم ہی اور
تیسرے درجہ مین خشک ہی اُسکا تازہ خون گرما گرم آنکہہ مین لگانیسے سپیدی اور
رتوندہی جاتی رہتی ہی **قمری** ایک چڑیا ہی مشہور منسوب ہی قمر کی طرف جو ایک
گانو نکا نام ہی جتنے کیڑے کاٹنے والے ہین اسکی اواز سے بہاگتے ہین اور اسکی مادہ
پنے نر کے مرنیکے بعد جفتی نہین کراتی ہی **حکم** حلال ہی سبکے نزدیک اسواسطے کہ کبوتر
کی قسم سے ہی **خواص** گرم اور خشک ہی دماغ جونکے موافق اسکا رہنا گہر مین جادو
و نظر بد کو دور کرتا ہی اُن گہر والون سے **قُنفُذ** ایک جانور ہی چوہی کی برابر گول

قبرہ

قطا

قمری

قنفذ

ہوتا ہے۔ اور تمام بدن پر اسکے کانٹے ہوتے ہین سانپ کو مونہہ سے پکڑ کر کچھوے کیطرح اپنے
مونہہ کو بھینر کر لیتا ہے اور سانپ اپنے تئین اسپر مار مار کے ہلاک کرتا ہے اور آدمی کو
دیکھہ کے بھی اپنے سر کو بھینر کر لیتا ہے اور اکثر انگور کا خوشہ کھاتا ہے **حکم** امام شافعی
اور امام مالک کے نزدیک حلال ہے اور امام اعظم اور امام احمد بن حنبل کے نزدیک حرام
**خواص** اسکے پتے کو طلا کرنا چھیپ دور کرتا ہے اور اگر بال کو اوکھاڑ کے اسکی جڑ
مین مل دیوین تم پھر اس جگھہ بال نہ جمین اور اگر کتے کے کاٹے ہوئے زخم پر اسکو لگا دین تو
اچھا ہو جاوے **قاز** یعنے کلنگ ایک چڑیا ہے نیلے رنگ اور لنبی گردن کی لگ لگ سے
بڑی جسم مین جو سردار انکا ہوتا ہے وہ آگے اور سب قطار باندہ کے اسکے پیچھے اڑتے اور ہین
**حکم** سبکے نزدیک حلال ہے **خواص** اسکا پتا جو اپنے پاس رکھے وہ دلیر ہوتا ہے
اور اگر اسکے دماغ کو چنبیلی کے تیل مین ملا کر دماغ مین ٹپکا دین تو بھولا ہوا سب یاد
آجاوے **کلب** یعنے کُتّا ہمیشہ جاگنے والا وفادار اپنے خاوند کا حمایتی ہوتا ہے
آدمیون سے الفت رکھتا ہے اور گر اس سے دشمنی رکھتا ہے حضرت عبداللہ بن عباس رضی
فرمایا ہے کہ کتا امین بہتر ہے خیانت کرنیوالے مصاحب سے **حکم** حرام ہے سب قسمین
اسکی سبکے نزدیک اور نجس عین ہے اور نزدیک امام مالک کے پاک ہے اور اسکی کھال
دباغت سے پاک نہین ہوتی کذا فی مواہب الرحمن اور کسی برتن مین اگر مونہہ ڈال دیوے

تو ٹہیون اماموں کے نزدیک سات مرتبے دہونے سے وہ برتن پاک ہوتا ہے
اور نزدیک امام اعظم کے دوسری نجاست کیطرح تین مرتبے دہونے سے بہی پاک ہو جاتا ہے
اور نماز پڑہنے والیکے اگے سے اگر کتا یا عورت یا گدہا نکل جاوے تو امام اعظم کے نزدیک
وہ نماز باطل نہین ہوتی اور کتے کا بیچنا امام اعظم کے نزدیک جایز ہے اور امام شافعی
کے نزدیک نہین اور سیکہے ہوے کتے کا شکار کیا ہوا سبکے نزدیک حلال ہے **لُخُکَّہ**
ایک کیڑا ہوتا ہے نیلا رنگ کر پارہ کے مانند گویا مچہلی ہے جب آدمیکو دیکہتا ہے ریت مین گہس
جاتا ہے اور زمین مین رہتا ہے حکم حرام ہے اسواسطے کہ حشرات سے ہے **لَقْلَق** معرب
لگ لگ کا ایک جڑیا ہے لنبی گردن کی سانپ کی دشمن ہے حکم سبکے نزدیک حرام ہے
**مُلَاعِب** ایک جڑیا ہے چہوٹی اپنے سایہ سے کہیلتی ہے اُسکو خاطف ظلّہ اور
رفراف بہی کہتے ہین تیز نظر بڑی ہوشیار ہوتی ہے مچہلی کو دیکہہ کر تیر کے مانند اوپر سے
نیچے آتی ہے اور پر کہیلا ہوی پانی پر رہتی ہے اور ایک پر پانی مین اور ایک پر ہوا مین
رکہتی ہے حکم حرام ہے اسواسطے کہ جنگل سے شکار کرکے کہاتی ہے **نَحْل** یعنے
شہد کی مکہی انمین بادشاہ اور قاضی اور کوتوال اور وزیر وغیرہ سب ہوتے ہین جیسے
انسان ہین اور انکے بادشاہ کا نام یعسوب ہے ایک روایت مین آیا ہے کہ حضرت ابوبکر صدیق رضہ
نے جسوقت رحلت فرمایے حضرت علی رضہ دروازے پر کہڑے ہو روتے تہے اور فرماتے تہے

كُنْتَ وَاللّٰهِ يَعْسُوْبًا لِلْمُؤْمِنِيْنَ يعنے تہا تو قسم ہی خدا کی سردار مسلمانونکا اور يعسوب

الدين لقب ہی حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا **حکم** حرام ہی امام شافعی کے مذہب

اصح مین اور امام اعظم کے بہی مذہب مین یہی حکم ہی اور اُسکا مارنا نچاہیے اور اُسکا

شہد طیب ہی **خواص** تازہ شہد گرم اور خشک ہی اور سستی اور استسقا اور

یرقان اور عسر البول اور قسم قسم کی ریاح اور ٹہنڈی ہوا کو مفید اور توڑنے والا

تپہریونکو اور اگر مشک کے ساتہہ ملا کر انکہہ مین لگاوین تو نزلہ کو مفید ہو اور جو شخص اُسکا

موم کہاوے تو بیمار نہووے **نسناس** یعنے بن مانس ایک قسم ہے حق تعالے کی مخلوقات سے

کہ ایک پیر ہوتا ہی دوسرا نہین ہوتا اور ایک حدیث مین آیا ہی کہ ایک قوم ہی عاد

کی قوم مین سے جو مسخ ہوگئے ہین جو ایک ہاتہہ ایک پیر رکہتے ہین اور کودتے ہین مانند

جریون کے اور کہاتے ہین مانند چارپایون کے اور بعضے کہتے ہین کہ اُن مسخ ہودن سے ایک بہی

باقی نہین رہا یہہ ایک خلقت علیحدہ ہی اور بعضون نے اُسکی تفسیر بن مانس کی ہی اور

بعضے کہتے ہین کہ ادم کی نسل سے ہی واللہ اعلم **حکم** سبکے نزدیک حرام ہی **نَسْر** یعنے

گدہ جانور پرند ہی مردار کہانے والا عمر اُسکی بڑی ہوتی ہی بعضون نے کہا ہی کہ ہزار سال تک زندہ

رہتا ہی اور اسکی نظر ایسی تیز ہی کہ چار سو کوس سے اپنی غذا کو دیکہہ لیتا ہی اور خوشبو سونگہنے

سے مرجاتا ہی اور بڑا تیز پر ہوتا ہی یہان تک کہ ایک روز مین مشرق سے مغرب کو جاتا ہی

**حکم** حرام ہے خبیث ہونے اور مردار کہانے کے سبب سے اور رجبند مین لکہا ہے کہ جنگل سے
شکار کرتا ہے **خواص** حمل والی عورت اگر جننے کے وقت اسکا پر اپنے نیچے رکہہ لے
تو بچہ جلد پیدا ہو جاوے اور اگر کوئی شخص اسکی ہڈی اپنے پاس رکہے بادشاہ کے غصے اور غضب سے
بے دہشت رہے اور اُسکا جگر جلا ہوا باہ کو مفید ہے **نعامہ** یعنے شترمرغ ایک جانور پرند ہے
آتشخوار بازون اُسکے مانند گائے کے اور گردن مانند اونٹ کے بڑے جسم کا ہوتا ہے
اور رنگ اُسکا مٹیلا مایل سفیدی کیطرف اُسکے نر کو ظلیم کہتے ہین اور یہہ پانی کبہی نہین پیتا
ہے اور کان اسکے نہین ہوتے **حکم** سبکے نزدیک حلال ہے **نمر** یعنے تیندوا شیر سے کچہہ چہوٹا ہوتا
ہے لیکن خبیث اور شریر زیادہ شیر سے اور اُسکی کہال پر سفید اور سیاہ نقطے سے ہوتے
ہین اسکو غصہ بہت ہوتا ہے اور اسکے مونہہ مین بدبو کم ہوتی ہے دوسرے درندونکی نسبت سے
اور شراب کو بہت دوست رکہتا ہے اُسکو شراب پلا کر پکڑ لیتے ہین اور مردار نہین کہاتا
اور چالیس گز تک کود جاتا ہے اور مشابہ ہوتا ہے شکل اور رنگ مین چیتے کے اور شرم
بہت ہوتی ہے اور ڈیل مین کتے سے زیادہ اور جہپٹنے مین بہت تیز **حکم**
سبکے نزدیک حرام ہے مگر اسکی کہال حنفی مذہب مین دباغت سے پاک ہو جاتی
ہے اور امام شافعی کے نزدیک دباغت سے بہی پاک نہین ہوتی **خواص** اُسکی
چربی قولنج اور زخمون کے درد کو مفید ہے اور اگر اسکے بال کو آگ پر رکہین تو اُسکے

دہوین سے بچہو بہاگتا ہی **نَحْلَہ** یعنے چیونٹی یہہ اپنی مادہ سے جفت نہین ہوتی بلکہ ایک
چیز بہت تہوڑی اسکے مونہہ سے کرتی ہی اسکو انڈونکی طرح رکہتی ہی اس سے پیدایش
ہوتی ہی اور رزق کی تلاش مین بہت مکر اور حیلہ کرتی ہی اور بعضے کہتے ہین کہ یہہ کہاتی کچہہ
نہین بلکہ دانے کی بو سے زندہ رہتی ہی اور جب اسکے پر نکلتے ہین تو چڑیا اسکو کہالیتی ہی اور
پر نکلنا اسکی موت کی نشانی ہی اور یہہ کہجور کی گٹہلی کو کہینچ لیجاتی ہی اور سونگہنے کی قوت
اسکو سب سے زیادہ ہی **حکم** امام اعظم اور امام شافعی کے اصح مذہب مین حرام ہی اور امام مالک
کے نزدیک حلال ہی مگر کراہت کے ساتہہ بے ایذا دینے کے اسکو مارنا مکروہ ہی بلکہ حرام ہی اور
اگر ایذا دے تو جایز ہی اور اسکے مونہہ کا دانہ کہانا مکروہ ہی **خواص** اگر اسکے انڈیکو بچے کی
ناف کے نیچے مل دیوین تو بال نہ نکلین اور اگر مور کے گہر مین ڈال دین تو مور مر جاوے **وَبَر** ایک جانور ہی
بلی سے چہوٹا فارسی مین دَلَک کہتے ہین اور برہان مین لکہا ہی کہ وَنَک کہتے ہین رنگ اسکا
نیلا ہوتا ہی اور صحاح مین لکہا ہی کہ اسکے دم نہین ہوتی اور بعضے کہتے ہین ایک جانور ہی سیاہ
نیولے سے کچہہ بڑا واللہ اعلم **حکم** امام شافعی اور امام مالک کے نزدیک حلال اور امام اعظم کے نزدیک
مکروہ اور ایک روایت مین مباح ہی **وَرَشَان** حیوۃ الحیوان مین لکہا ہی کہ قمری کے نر کو
کہتے ہین اور بعضون نے کہا ہی کہ فاختہ اور کنجشک سے ملکر پیدا ہوتا ہی اور اپنی اولاد کو بہت
دوست رکہتا ہی اسیواسطے جب اپنے بچے کو جال مین پہنسا دیکہتا ہی تو اپنی تئین ہلاک کر ڈالتا ہے

**حکم** حلال ہی اسواسطے کہ طیبات مین سے ہی **خواص** گرم اور خشک ہی اور اسکا گوشت
جنگلی کبوتر کی خاصیت رکہتا ہی اور فالج اور ہوا کی برودت کو مفید ہی **وَزَغَہ** یعنے
سنکہار یہہ ایک جانور ہی چلپاسہ کے طور پر اور اسکو سام ابرص بہی کہتے ہین موذی جانور ہی
کاٹ کہانیوالا اور جسکو کاٹتا ہی تو اسکے دانت اسکے زخم مین رہ جاتے ہین اور اکثر ویرانے مین
رہتا ہی اور آپ سے نمک مین لوٹ جاتا ہی پہر وہ نمک جو کہاوے اسکے برص نکل آتا ہی **حکم** حرام
ہی اسواسطے کہ خشرات سے ہے اور موذیون سے ہی بحر الرائق مین لکہا ہی کہ اگر یہہ کنوئین مین گر کر مر جاوے
تو بیس ڈول کہینچ ڈالین اور عالمگیری مین لکہا ہی کہ کچہہ واجب نہین ہی **ف** وزغہ کی
دو قسمین ہین ایک چہوٹا دوسرا بڑا البحر الرائق مین جو لکہا ہی وہ بڑیکا حکم ہی اور چہوٹے مین بہنے والا
خون نہین ہوتا سواب دونون باتین موافق ہوگئین **ہُدہُد** ایک جڑیا ہی مشہور حضرت سلیمانؑ
کا وکیل تہا سبا کیطرف جانے مین اور یہہ پانی کو زمین مین دیکہتا ہی **حکم** حنفی مذہب مین
حلال ہی اور امام شافعی سے بہی ایک روایت ایسی آئی ہی **خواص** اگر اسکے پر کا بخور کرین تو
کاٹنے والے جانور بہاگ جاوین اور اگر اسکو ٹہیے پر لٹکاوین تو اس گہر والے جادو سے پناہ مین
رہین اور اگر اسکا پر کوئی شخص اپنے پاس رکہے تو دشمن پر فتح یاب ہووے **ہِرَّہ** یعنے بلی اسکی پیدایش کا
قصہ یہہ ہی کہ حضرت نوح علیہ السلام کی کشتی مین جب چوہے بہت ہوئے اور لوگونکا نقصان
کرنے لگے تب لوگونے اس بات کی شکایت حضرت نوحؑ سے کی آپنے جناب آلہی مین دعا کی

وہانسے حکم ہوا کہ شیر کے پر اپنا ہاتھ ملوا ئے ویسا ہی کیا قدرت الہی سے شیر کو چھینک آئی اور
اس سے ایک بلی نکل آئی اسیطرح لکھا ہے تاریخ طبری مین اور بلی کو آخر جاڑو نمین شہوت غالب ہوتی ہے
اور اسکے سبب سے فریاد کرتی ہے اور ہاتھی بلی سے ڈرتا ہے اور بلی ایک سال مین دو بار جنتی ہے **حکم** امام
شافعی صاحب کے نزدیک حلال اور پاک ہے اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک سب قسمین اسکی حرام ہین اور
اور امام مالک کے نزدیک مکروہ ہے اور امام احمد بن حنبل سے روایتین مختلف آئی ہین لیکن
صحیح یہہ ہے کہ انکے نزدیک بھی حرام ہے **ف** پالو بلی کا بیچنا درست ہے اور اسکی قیمت حلال
ہے اور اسکا جھونٹھا مکروہ تنزیہی ہے اصح روایت مین کذا فی الخلاصہ اور جو مار کے اگر اسی دم
منہہ کسی چیز مین ڈالے تو وہ چیز نجس ہے اور بدون اسکے مکروہ اور امام شافعی صاحب کے مذہب
مین بلی کا مارنا درست ہے اگر کچھہ نقصان کرے نہین تو نہین اور امام اعظم کے مذہب مین تیز
چھری سے اسکا سر کاٹ ڈالنا ہے اگر کچھہ ایذا دیتی ہے اور اگر بچہ اسکے پیٹ مین ہو تو
ہرگز مارنا درست نہین ہے لیکن بہتر یہہ ہے کہ بلی کو نہ مارین اور اگر کچھہ نقصان کرے تو
اسکو باندہ کے اسکا کان خوب ملے **خواص** جس عورت کے خون مرض سے نکلتا ہو اسکو
اسکا جگر باندہنا بہت مفید ہے **یَرْبُوع** یعنے جنگلی چوہا اور اسکو دوپایہ بھی کہتے ہین
**حکم** امام مالک اور شافعیون کے نزدیک حلال ہے اور امام ابو حنیفہ کے نزدیک حرام ہے
اور امام احمد بن حنبل سے دو روایتین آئی ہین **خواص** تیسرے درجہ مین گرم ہے اور خشک

اور ملین طبع **خاتمہ** اسمین کئی مسئلے مشکل اور اسکے قاعدے بیان کئے گئے ہین **مسئلہ**
جسن جانور سے کسی آدمی نے وطی کی وہ جانور امام شافعی کے نزدیک اصح مذہب مین حلال ہے چنانچہ
منہاج مین لکہا ہے کہ اُسکو ذبح کرکے کہا لیوین اور امام اعظم کے نزدیک جسن شخص سے ایسی حرکت
ہوئے وہ شخص اسن جانور کو نکہائے اور امام مالک کے نزدیک اسکو بہی کہانا درست ہے اور امام احمد بن حنبل
کے نزدیک حرام ہے سب پر اور امام شافعی کے اصحاب سے دو قول آئے ہین بعضون کے نزدیک مطلق
حلال ہے و بعضے کہتے ہین کہ اس شخص کو درست نہین اور عینے مین لکہا ہے کہ ایسے شخص پر زنا کی
حد نہین ہے لیکن تعزیر سبکے نزدیک ہے پہر اگر وہ جانور حلال نہین ہے تو اُسکو ذبح کرکے
جلا دیوینگے اور اگر وہ جانور اس شخص کی ملک نہین ہے بلکہ غیر کا ہے تو وہ جانور والا اسن جانور کو
اس شخص کے حوالے کرے اور اسکی قیمت اس شخص سے لے لیوے اور جلا دینا اسواسطے ہے کہ اُسکا
عیب مِٹ جاوے اور کوئی اُسکا ذکر نکرے اور یہہ بہی ہے کہ اسکی نسل قطع ہوجاوے کذا فی الزیلعی
**مسئلہ** جانور دریائی کسی شکل کا ہو بشرطیکہ خشکی مین زندگانی نکرتا ہو شافعی مذہب مین
حلال ہے اور جو مچہلی کی شکل ہو وہ بالاتفاق حلال ہے تو مینڈک اور کیکڑا اور سانپ اور بچہو دریائی
حلال نہین ہے اور یہان پرند کے سوا دوسرے حیوانات مراد ہین اسواسطے کہ بط اور مرغابی
وغیرہ بالاتفاق حلال ہین اور حنفیون کے نزدیک دریائی جانورون مین سے فقط مچہلی حلال ہے
کسی قسم کی ہو بشرطیکہ دریا مین اپنی موت سے آپ نمری ہو اور مچہلی کے سوا سب جانور

دریائی

دریائی حرام ہین اور حنفیونکی کتابونمین دریائی جریونکی حلت اور حرمت صراحۃً بیان نہی
ہی لیکن اتنا معلوم کرنا ضرور ہے کہ جو پنجے سے شکار کرے یا مردار کہاتی ہو وہ حرام ہی
ورسوا اسکے سب حلال ہین اور مار ماہی مین اختلاف ہی اور امام شافعی کے نزدیک سب
دریائی چریان حلال ہین مگر لقلق **مسئلہ** شرح طحاوی مین لکہا ہی کہ اگر کسی حیوان
کی حلت اور حرمت مین کوئی دلیل صریح نپائی جاوے اور اسکے مارنے یا نہ مارنے کیواسطے
بہی حکم نہوا ہو تو عربکیطرف رجوع کرین گے اگر عرب اسکو طیب جانتے ہین اور حلال جانور
کے نام سے اسکو پکارتے ہین تو حلال ہی اور اگر اسکو بد جانتے ہین اور حرام جانور کے
نام سے اسکو پکارتے ہین تو حرام ہی۔ اور اگر عرب بہی آپس مین اختلاف رکہتے ہین یا
اسکے حلال حرام جاننے مین متردد ہین تو اسکو جس جانور سے بہت مشابہت رکہتا ہوگا
صورت مین یا طبیعت مین اسکے موافق حکم کرین گے اور اگر ایسا کوئی جانور نپایا جاوے
تو اسمین حلت اور حرمت دونو جایز رکہین گے اور امام نووی نے لکہا ہی کہ اصح اسمین
حلت ہی اسواسطے کہ بموجب اصول امام شافعی کے اصل ہر چیز مین اباحت ہی جب تک
کوئی حکم شارع کا اسکی حلت اور حرمت مین صادر نہووے اور بعضے شافعیہ اس مقدمہ مین پہلے
شریعتون کیطرف رجوع کرین **ف** جاننا چاہیے کہ پہلی شریعتون پر عمل کرنا بعضے عالمونکے نزدیک
جایز ہی جبتک اسکا ناسخ معلوم نہووے اور حنفیونکے نزدیک اگر اس حکم کو حق تعالے نے یا اسکے رسول نے

بیان فرمایا ہی تو اسپر عمل کرنا واجب ہی اور اگر ایسا نہین ہی تو عمل کرنا اسپر درست نہین
ہی اسواسطے کہ اہل کتاب نے اپنے طرف سے بہت حکم ملا دیئے ہین اور حکم الہی کو تغیر کر ڈالا ہی
**ف** جانورونکی دو قسمین ہین ایک قسم وہ ہی جسکے خون نہین ہی جیسے مکہی پہر ٹڈی مچھلی
سوا اس قسم سے مچھلی اور ٹڈی فقط حلال ہی دوسری قسم وہ ہی جسکے خون بہنے والا ہی
اسکی بہی دو قسمین ہین ایک وہ ہی جو وحشی نہین ہی اس قسم مین سے اونٹ اور گائے
بہینس اور بکری اور مرغ خانگی حلال ہی دوسری قسم وہ ہی جو وحشی ہی اس قسم مین سے جو دانتونسے
زخم اور شکار کرے وہ امام اعظم کے نزدیک حرام ہی جیسے شیر بہیڑیا چیتا تیندوا کرگ سوّر
ریچہہ سیار بندر ہاتہی اور اسیطرح جو جانور زمین کے نیچے رہتے ہین جیسے گوہ کچہوا ساہی لومڑی
چوہا سمور سانپ اور جو جانور اسطرح کے ہین لیکن خرگوش یعنی کہرہا حلال ہی جو چڑیا چنگل سے
زخم کرے اور شکار کو پکڑے وہ حرام ہی جیسے چرغ باز شاہین عقاب گِدھ وغیرہ اور اسیطرح جسے مردار
خوری **ف** کوئیکی تین قسمین ہین ایک وہ جو سوا مردار کے کچہہ نکہا دے پہاڑی سے کوا ہوتا ہی یہہ قسم حرام ہی
دوسری قسم وہ ہی جو سوا دانیکے کچہہ نکہا دے جیسے کہیت کا کوا یہہ قسم حلال ہی تیسری قسم وہ ہی کہ دانہ اور مردار
دونو کہاتا ہی یہہ قسم امام اعظم کے نزدیک حلال ہی اور امام ابو یوسف کے نزدیک حرام ہی لیکن عکہ اور ہر ستوک اور مور
اور توتی حلال ہی اور اسیپر فتوی ہی اور امام محمد سے ایک روایت آئی ہی کہ عکہ اگر مہتا ہو تو اسکو نکہا دین اور سلوہی
جسکو ہند مین لوا کہتے ہین اور فیل مرغ حلال ہین فقط واللہ اعلم بالصواب والیہ المرجع والمآب تمت الکتاب بعون الملک الوہاب

